ڈالے ایک قیاس کہ کل ظاہریہ اس کے منکر ہیں اور قیاس کو بہت بُرا کہتے ہیں اگرچہ آپ بھی قیاس کرتے ہیں اور یہ بیوقوفی و گمراہی کے سبب سمجھتے نہیں اتنا فرق ہے کہ اپنے قیاس فاسد کو نظر و استدلال نام رکھتے ہیں۔ اتنا نہیں سمجھتے کہ نام بدل کر رکھنے سے حقیقت نہیں بدل جاتی۔ قیاس کو جہاں رد کرتے ہیں اُسی رد کے بیان میں وہی قیاس جابجا بھرا ہوتا ہے۔ دلوں پر جو پردہ پڑا ہے سمجھ نہیں سکتے دوسرا اجماع کہ بعضے اس کے بھی منکر ہیں۔ تفسیر عزیزی میں لکھا ہے:۔

دریجا باید دانست کہ اصول احکام دین چہار چیز است کتاب و سنت و اجماع و قیاس زیرا کہ بعض احکام دین از کتاب ثابت شدہ مثل نماز و روزہ و زکوٰۃ و حرمت خنزیر و حلت گاؤ و مانند آن و بعضے از قول و فعل پیغمبر کہ آنرا سنت نامند مثل نماز جنازہ و حرمت خر و استر و مانند آن و بعضے باجماع مجتہدین امت مثل حرمت بیع کنیزک کہ از مالک خود فرزندے آوردہ باشد و حرمت جمع درمیان دو خواہر در وطی بملک یمین و بعضے بقیاس ظاہر کہ غیر منصوص را بر منصوص قیاس کردہ باشند مثل حرمت سود گرفتن در فلوس و سکہا کہ صریح حق بزر و سیم میشود دریں باب" اور تفسیر عزیزی میں لکھتے ہیں کہ۔

"مجتہدین شریعت اور شیوخ طریقت کی اطاعت اور اُن کے حکم کا اتباع عوام امت پر فرض و لازم ہے" دونوں لطیفوں کا بیان تمام ہوا۔

اب اُن کی ایک ایک بات کا جواب سنو۔ وہ کہتے ہیں کہ اُن سب سے بہتر راہ یہ ہے کہ اللہ و رسول کے کلام کو اصل رکھے اور اُس کی سند پکڑے" مولوی اسمٰعیل نے پہلوں کی رسموں کو سند پکڑنا اور بندگوں کے قصے دیکھنا اور مولویوں کی باتوں کو سند پکڑنا اور عقل کو دخل دینا جُدا جُدا راہیں ٹھہرائیں اور اللہ و رسول کے کلام کو سند پکڑنا جُدا راہ ٹھہرائی اور یہ راہ جو وہ چلے سو صراطِ مستقیم سے بہت بھٹک گئے کیونکہ وہ چاروں باتیں اللہ اور رسول ہی کے کلام سے ثابت ہیں۔ اور وہ چاروں راہیں اسی شارع عام کے شعبہ ہیں اور انہیں شعبوں سے اُس شارع عام ........



کا پید ھی راہ ہے اور جس نے اُن شعبوں کو چھوڑا وہ ہرگز شارع عام کو نہیں پایا۔ کوئی کسی کوئیں میں گرا کوئی بھیڑ بیں آوارہ ہوگیا۔ کوئی کسی جنگل میں شیر بھیڑیئے کا لقمہ ہوا۔ دیکھو اللہ تعالیٰ قرآن میں فرماتا ہے۔

ویتبع غیر سبیل المؤمنین نولہ ما تولی ونصلہ جہنم وساءت مصیرا

(اور چلے سب مسلمانوں کی راہ کے سوا ہم اس کو پھیریں گے جس طرف پھر گیا اور اسے جہنم میں پہنچائیں گے اور پہنچا بُری جگہ۔)

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا۔

اتبعوا السواد الاعظم فانہ من شذ شذ فی النار۔ اور فرمایا ہے۔

(بڑی جماعت کی پیروی کرو اسلئے کہ جو الگ ہوا آگ میں ڈالا جائیگا صحابہ میں سے جس کی اتباع کروگے ہدایت پاجاؤگے۔)

باپھم اقتدیتم اھتدیتم۔ اور فرمایا ید اللہ علی الجماعۃ من شذ شذ فی النار اور فرمایا ایاکم والشعا وعلیکم بالجماعۃ وبالکافۃ اور فرمایا

(جماعت پر اللہ کا ہاتھ ہے جو الگ ہوا آگ میں ڈالا جائے گا گھاٹیوں سے بچو اور جماعت کو لازم پکڑو)

علیکم بسنتی وسنۃ الخلفاء الراشدین من بعدی اور فرمایا

(لازم پکڑو میری سنت کو اور خلفاء راشدین جو میرے بعد ہونگے انکی سنت کو)

من سن فی الاسلام سنۃ حسنۃ فلہ اجرھا واجر من عمل بھا۔

(اسلام میں جو شخص کہ نکالے اچھی سنت کو سو اسکو اس سنت کا اجر ہے اور جو اس سنت پر عمل کریگا عمل کرنے والے کا بھی اجر ہے نکالنے والے کے واسطے۔)

اور آیا ہے۔

ما راٰہ المؤمنون حسنا فھو عند اللہ حسن

(مومنین جس کو اچھا جانیں وہ اللہ کے نزدیک اچھا ہے۔)

اور فقہا لکھتے ہیں۔

العادۃ الفاشیۃ من احدی الحجج

(عادت جو مسلمانوں میں پھیل جائے ایک حجت ہے)

اور سنت کی تعریف کرتے ہیں۔

| | |
|---|---|
| الطریقۃ المسلوکۃ فی الدین | دین میں جو طریقہ جاری ہو گیا وہ سنت ہے |

یہ حال ہے پہلوں کی رسموں کی سند پکڑنے کا۔ اور بزرگوں کے قصے اور مولویوں کی باتوں کا حال تو ابھی شاہ عبد العزیز صاحب سے میں نے نقل کیا کہ مجتہدین شریعت اور مشائخ طریقت کی اطاعت بحکم خدا فرض ہے اور آیۂ کریمہ۔ فسئلوا اھل الذکر ان کنتم لا تعلمون۔ اس مطلب پر سند لائے ہیں اور اھدنا الصراط المستقیم کی تفسیر میں لکھا ہے کہ صراط مستقیم راہ انبیا و صدیقین و شہدا و صالحین کی ہے کہ ان کے اعمال کے دیکھنے سے اور ان کی باتوں کے سننے سے سیدھی راہ غیر سیدھی راہ سے جدا ہوتی ہے اور اللہ تعالی فرماتا ہے۔ لعلمہ الذین یستنبطونہ منھم۔ جان لیں گے وہ لوگ کہ استنباط کرتے ہیں اس کو تم میں سے یعنی نکال سکتے ہیں۔

اور وہ جو کہہ دیا کہ عقل کو کچھ دخل نہ دے۔ عجب بات ہے عاقل سے کیونکر سرزد ہو اگر عقل کو کچھ دخل نہ دے تو اللہ و رسول کا کلام کیونکر سمجھے اور کس طرح سند پکڑے۔ عقل کو حاکم نہ سمجھنا چاہیئے اور کچھ دخل نہ دینا تو ہو ہی نہیں سکتا جن نصوں کا ظاہر میں تعارض ہے وہاں کیا کرے۔ یہ بحث اصول و عقائد کی کتابوں میں ہے۔ پھر تقویۃ الایمان میں دعوی کیا کہ عوام الناس کا کہنا کہ اللہ و رسول کا کلام سمجھنا بہت مشکل ہے۔ اس کو بڑا علم چاہیئے۔ ہم کو وہ طاقت نہیں غلط ہے اس واسطے کہ اللہ صاحب نے فرمایا ہے کہ قرآن مجید میں باتیں بہت صاف صریح ہیں کہ ان کا سمجھنا مشکل نہیں اور دلیل لائے اس آیت کو۔ ولقد انزلنا الیک آیات بینات وما یکفر بھا الا الفاسقون۔ پھر لکھا ہے کہ اللہ و رسول

---

لہ شاہ ولی اللہ نے حجۃ اللہ البالغہ میں لکھا ہے یحرم الخوض فی التفسیر لمن لا یعرف اللسان الذی نزل القرآن بہ والماثور عن النبی و اصحابہ والتابعین من شرح غریبہ سبب نزول و ناسخ و منسوخ۔



کا کلام سمجھنے کو بہت علم نہیں چاہیئے اور دلیل لائے یہ آیت۔

| | |
|---|---|
| ھو الذی بعث فی الامیین رسولا | (اللہ وہ ہے جس نے بے علموں میں رسول بھیجا انہی |
| منھم یتلوا علیھم آیاتہ ویزکیھم | میں سے کہ ان پر اس کی آیتوں کی تلاوت کرتا ہے |
| ویعلمھم الکتاب والحکمۃ وان | اور انہیں پاک کرتا ہے اور کتاب و حکمت سکھاتا ہے |
| کانوا من قبل لفی ضلل مبین۔ | اور بیشک وہ پہلے صریح گمراہی میں تھے) |

اور بعد لکھنے ترجمہ اور فائدہ کے کہا جو کوئی یہ آیت سنکر پھر کہنے لگے کہ پیغمبر کی بات سوائے عالموں کے کوئی نہیں بوجھ سکتا سو اس نے اس آیت کا انکار کیا۔ فقط یہاں دو باتوں کو دریافت کرنا چاہیئے۔ ایک تو یہ کہ ان کا دعوی دلیل سے ثابت ہے یا نہیں۔ یعنی آیتوں کا وہ مطلب ہے جو انہوں نے سمجھا یا نہیں۔ سو ہم نے پایا ان کے بیان کو خلاف جمہور مفسرین کے اور چونکہ بہت سی تفسیروں کی عبارت نقل کرنے میں طول ہے۔ صرف تفسیر عزیزی کی نقل عبارت پر کفایت کی جاتی ہے۔

"ولقد انزلنا الیک یعنی بہ تحقیق ما از عظمت خود نازل کردیم بسوئے تو آیات یعنی آیتہائے قرآنی را دہرگز التباسے و اشتباہے در آنکہ آن آیات نازل کردۂ ماست یا نازل کردۂ دیگرے گنجائش ندارد۔ زیرا کہ آن آیات بینات یعنی دلائل روشن اند ہم از جہت اعجاز لفظ و ہم از جہت مطابقت معنی آن آیات بمقتضائے عقل سلیم و ہم از جہت موافقت آن آیات با کتب انبیائے پیشین کہ نزد یہودیاں نیز مسلم الثبوت است پس انکار ایں آیات از ینہا نمی تواند شد زیرا کہ متضمن انکار جمیع کتب سابقہ ہست وما یکفر بھا الا الفاسقون یعنی انکار نمی کنند ایں آیات را مگر کسانیکہ در کفر انہماک گشتہ اند و ہرگز نگاہ بپاس کتبہائے سابق ایمان ندارند از مقتضائے عقل و نقل ہر دو قدم بیرون نہادہ۔"

اور چند سطر کے بعد لکھا "و محتمل است کہ معنی آیت چنیں باشد کہ ایں یہودیاں اگرچہ با جبریل عداوت دارند و از ہیں جہت در ورطۂ کفر گرفتار اند اما

این امر موجب کفر بقرآن مجید نمی تواند زیرا کہ ما بلا واسطۂ جبرئیل بر تو معجزات بسیار نازل کردہ ایم مثل نالۂ ستون و اجابت درختان دعوت ترا و شکایت شتران و آہوان و سلام کردن سنگہا و کوہہا بر تو و جواب سوالات احبار یہود وغیر ذالک کہ بحیثیت مجموعی موجب تیقن بصحت رسالت تو می شود و آن معجزات مرئیہ و مشاہدہ را انکار نمیکنند مگر کسے کہ از دائرۂ دین مطلقاً خارج باشد و ہیچ دین و آئین گرویدہ نشود و الا انکار معجزات دیگر انبیاء کر زیادہ ازیں نبودہ است اورا لازم خواہد آمد۔"

آیت کریمہ کے معنی تفسیر عزیزی سے یہ ثابت ہوئے کہ ہونا آیات قرآنی کا اللہ کا کلام ظاہر ہے۔ اس سبب سے کہ لفظ معجزہ ہے اور اُن کے معنی مقتضائے عقل سلیم کے مطابق اور اگلی کتابوں کے موافق ہیں یا یہ کہ آیات بینات سے اور معجزات مراد ہیں اور یعلمکم الکتٰب والحکمۃ کی تفسیر میں لکھتے ہیں

"ویعلمکم الکتاب یعنی و می آموزد شمارا معانی ظاہرہ کتاب والحکمۃ یعنی و اسرار و دقائق آں کتاب کہ در ہر حکم او مستور و مخفی است تا فقط بعلم ظاہر اکتفا نمودہ در دام تقشف نیفتید و فقط بعلم باطن اکتفا نمودہ راہ بیقیدی و اباحت اختیار نکنید بلکہ ہر دو را جامع شدہ وراثت نبوت حاصل نمائید و مرتبۂ تکمیل یابید و ہر چند این دو علم یعنی علم ظاہر کتاب و باطن آن بعد از نزول کتاب موافق لغت متعارفہ شما ممکن بود کہ بعض اذکیائے شما بخودی خود بے استعداد بارشاد پیغمبر حاصل توانند کرد لیکن ہنوز چیزہا باقی بود کہ ہرگز آنرا بقوت فکریہ و قوت ذکا نتواں دریافت ہر چند سعی و تلاش باقصی الغایۃ رسانیدہ شود و لہٰذا ایں پیغمبر صلی اللہ علیہ وسلم در حق شما نعمت عظیم گردید کہ شمارا ازاں چیزہا ہم نشان مے دہد"

اب دیکھو کہ مولوی اسمٰعیل کا دعویٰ کہ عوام کو اللہ رسول کا کلام سمجھنا کچھ مشکل نہیں ہے



اور اس کو بہت علم نہ چاہیئے۔ موافق تفسیر شاہ صاحب کے دونوں آیتوں سے ثابت نہیں ہے اور مولوی اسمٰعیل کے معنی گویا قرآن کی تحریف ہے اور ظاہر ہو گیا کہ وہ خود آیتوں کے معنی نہ سمجھے۔ پھر جن کو وہ عوام کہیں اُن بیچاروں سے سمجھنے کا خیال کرنا تو نہایت عقل سے دُور ہے۔ دُوسری بات یہ ہے کہ ان آیتوں سے تو ظاہر ہو گیا کہ مولوی اسمٰعیل کا دعویٰ ثابت نہ ہوا مگر اس بات میں اللہ و رسول کے کلام سے کیا ثابت ہوتا ہے سو دیکھو کہ شاہ صاحب صاف لکھتے ہیں کہ اسرار شریعت اور دقائق طریقت کا سمجھنا مجتہدین اور مشائخ کو میسر ہے عوام کو اُن کی اطاعت فرض اور سند لاتے ہیں آیت کو۔ فاسئلوا اھل الذکر ان کنتم لا تعلمون۔ اور اللہ تعالیٰ فرماتا ہے۔

ھو الذی انزل علیک الکتاب منہ اٰیات محکمات ھن اُم الکتاب واُخر متشابھات فاما الذین فی قلوبھم زیغ فیتبعون ما تشابہ منہ ابتغآء الفتنۃ وابتغآء تاویلہ وما یعلم تاویلہ الا اللہ والراسخون فی العلم یقولون اٰمنا بہ کل من عند ربنا وما یذکر الا اولوا الالباب۔

اس آیت میں ایک روایت سے وقف ہے الا اللہ پر تو اس صورت میں معنی یہ ہوئے کہ اللہ ہی نے نازل کی تجھ پر کتاب۔ اس میں بعضی آیتیں محکم ہیں کہ کتاب کی اصل ہیں اور دوسری متشابہ سو جن کے دلوں میں بدراہی ہے متابعت کرتے ہیں متشابہات کی واسطے خواہش فتنہ کے اور خواہش اُس کی تاویل کے اور نہیں جانتا اُس کی تاویل مگر اللہ اور جو علم میں راسخ ہیں۔ کہتے ہیں کہ ہم ایمان لائے اُس پر سب ہمارے رب کی طرف سے ہے اور نہیں سمجھتے مگر عقلمند لوگ۔ اور ایک روایت میں وقف ہے فی العلم پر یعنی اللہ اور راسخون فی العلم اُس کی تاویل جانتے ہیں۔

دیکھو کہ اس آیت کریمہ سے سوائے اس کے کہ اللہ تعالیٰ نے فرمایا کہ نہیں سمجھتے مگر اولوا الباب۔ اور سوائے قید راسخون فی العلم کے یہ بات بھی ثابت ہوتی ہے کہ علم اس بات

کا بھی ضرور ہے کہ تمام کلام اللہ میں کون کونسی آیتیں محکم اور کون کونسی متشابہ ہیں
اب اسماعیلیہ کی خدمت میں عرض ہے کہ جن کو خواص سمجھیں انہیں سے پوچھ
دیکھیں کہ بے رجوع کے کتابوں کی طرف کہ بڑے بڑے علم والوں نے تصنیف کی
ہیں اس بات کو بیان نہ کر سکیں گے۔ بلکہ عجب نہیں کہ بعد صرف کرنے اپنے حوصلہ
کے بھی اس بات کو تنقیح نہ کر سکیں۔ عوام کا تو کیا مذکور ہے اور اللہ تعالیٰ فرماتا ہے۔
وتلك الامثال نضربها للناس ومايعقلها الا العالمون اور
یہ باتیں بیان کرتے ہیں۔ ہم اُن کو آدمیوں کے لئے اور نہیں سمجھتے اُن کو مگر عالم لوگ
شاہ صاحب تفسیر میں لکھتے ہیں۔ "مفسر و مجتہدین را می باید کہ علم
ناسخ و منسوخ داشتہ باشد و بدون این علم اورا دخل کردن در علوم دینیہ نمے
رسد زیرا کہ بدون این علم اورا حکم شرع از غیر آن امتیاز نمی تواند شد و بسا کہ حکم
منسوخ را حکم شارع دانستہ فتویٰ خواہد داد و در غلط خواہد افتاد و لہذا ابو جعفر
نحاس از حضرت امیر المومنین مرتضیٰ علی کرم اللہ وجہہ روایت نمودہ کہ ایشان
یعنی در مسجد کوفہ داخل شدند دیدند کہ شخصے وعظ میگوید پرسیدند کہ این کیست
مردم عرض کردند کہ این واعظ است کہ مردم را از خدا می ترساند و از گناہان منع
می کند فرمودند کہ غرض این شخص آنست کہ خود را انگشت نمائے مردم سازد و از و
پرسید کہ ناسخ را از منسوخ جدا می دانی یا نہ او گفت کہ این علم خود ندارم فرمودند کہ
این را از مسجد بر آرید و دارمی در مسند خود از حضرت حذیفہ بن الیمان کہ صاحب راز
پیغمبر صلی اللہ علیہ وسلم بود روایت نمودہ کہ از ایشان کسے مسئلہ پرسید و عرض کرد
کہ درین باب حکمے بفرمائید ایشان گفتند کہ متصدی فتویٰ و حکم یکے از سہ کس می شود
اول شخصے کہ ناسخ قرآن و منسوخ او را می شناسد این قسم شخص درین زمان حضرت
امیر المومنین عمر رضی اللہ عنہ است دوم شخصے کہ او را قاضی ساختہ باشد چار و ناچار



این شغل بر ذمہ او افتادہ سوم احمقے کہ خود را بتکلف در اعداد علما و مفتیان و
مجتہدان داخل می کند من از قسم اول خود نیستم و از قسم ثانی طبع من راضی نمی شود
آمکر از قسم سوم باشم"
شاہ ولی اللہ نے فوز الکبیر میں لکھا ہے۔
"اما لغت قرآن را از استعمالات عرب اول اخذ باید کرد و اعتماد کلی بر
آثار صحابہ و تابعین باید نمود" ۔۔ اور بھی لکھا ہے ۔۔ "پس عدم وصول بمراد لفظ
گا ہے بسبب استعمال لفظ غریب است و علاج آن نقل معنی لفظ از صحابہ و تابعین
و سائر اہل معانی و گا ہے بسبب یاد نداشتن اسباب نزول"
اور حجۃ البالغہ میں لکھا ہے کہ "تفسیر میں خوض کرنا حرام ہے اس کو کہ نہیں
جانتا زبان کو کہ جس میں قرآن نازل ہوا اور نہیں جانتا جو کہ مروی ہے۔ نبی صلی اللہ
علیہ وآلہ وسلم اور صحابہ و تابعین سے شرح غریب اور سبب نزول اور ناسخ
و منسوخ سے"
اور اصول تفسیر میں لکھا ہے کہ جو علوم تفسیر کے واسطے چاہئیں بے اُن کے
تفسیر کرنا داخل ہے۔ تفسیر بالرائے میں کہ حدیث ہے۔ من فسر القرآن برأیہ
فلیتبوأ مقعدہ من النار۔ ترمذی میں ابن عباس سے روایت کی ہے کہ فرمایا رسول اللہ
صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے من قال فی القرآن بغیر علم فلیتبوأ مقعدہ من النار
اس بیان سے مولوی اسمٰعیل کے دعوے کی غلطی خوب ثابت ہو گئی۔ حاجت نہیں ہے اور دلیلیں
لانے کی اللہ اور رسول کے کلام سے اگرچہ بہت ساری ہیں اور طول بھی ہوتا ہے اور وہ جو مولوی
اسمٰعیل نے کہا کہ جو کوئی یہ آیت سُن کر کہنے لگے کہ پیغمبر کی بات سوائے عالموں کے کوئی سمجھ نہیں سکتا سو
اس نے اس آیت کا انکار کیا فقط۔ سو یہ طعن عائد ہوتا ہے شاہ صاحب پر کہ انہوں نے
صاف لکھی کہ اسرار شریعت اور دقائق طریقت سوائے مجتہدین و مشائخ کے اور کوئی نہیں سمجھتا۔

اب چند باتیں بطور معقول ہم تم سے پوچھتے ہیں۔ ایک یہ کہ جو تم کہتے ہو کہ
اللہ و رسول کا کلام عوام کو سمجھنا کچھ مشکل نہیں، کیونکہ اللہ تعالیٰ نے فرمایا ہے
کہ قرآن میں باتیں بہت صاف و صریح ہیں۔ سو اس کی کیا صورت ہے۔
کیا ایسا ہے کہ جو قرآن کی عبارت سُنے ہند کا ہو یا فارس کا، ترک کا ہو یا حبش
کا، چین کا یا فرنگ کا سننے کے ساتھ ہی سمجھ جاتا ہے۔ سو یہ تو خلاف بداہت کے
ہے اور اللہ تعالیٰ نے نہیں فرمایا بلکہ فرمایا ہے قرآنا عربیا لقوم یعلمون[1] یا
یہ کہو کہ جب ہم نے ہندی ترجمہ کر دیا تب عوام کو سمجھنا مشکل نہ رہا اور حاجت علم
کی نہ رہی۔ سو یہ بات تو جب ہو کہ تم کو بھی اللہ و رسول کے برابر سمجھیں اور ترجمہ
کو بھی بجنسہٖ اللہ و رسول کا کلام سمجھیں اور ایمان لانا اس پر فرض ہو اگرچہ
تم غلط کہو۔

دوسرے یہ کہ تم نے جو آیتوں کا مطلب ٹھہرایا شاہ عبد العزیز صاحب اس کے
برخلاف لکھتے ہیں۔ بالفرض اگر تمہارا لکھنا سچ ہو تو شاہ صاحب اللہ کا کلام نہ
سمجھے اور جب تمہارے اُستاد اور اُستاذ الاستاذ اور پیرانِ پیر نے بھی باوجود اس
قدر علم و فضل و کثرت مزاولت اور تمام عمر خرچ کرنے کے حدیث و تفسیر کی
خدمت میں اور تصنیف کرنے تفسیر کے اللہ و رسول کا کلام نہ سمجھے اور کہا عوام
نہیں سمجھتے تو عوام بیچاروں کو آپ کیونکر تکلیف دیتے ہیں اور کیونکر احمق اور منکر
قرآن کا بناتے ہیں۔ اے مسلمانو سنو یہ بڑا دھوکا ہے کہ ہم اللہ و رسول کے کلام
کے موافق کہتے ہیں۔ سب بد مذہب یہی کہتے چلے آئے ہیں اور سب اللہ و رسول
ہی کے کلام کی سند لاتے ہیں، مگر اُن کے فہم میں غلطی ہے کہ معنی کلام کے خلاف
تفسیر ماثور کے رسول اللہ اور صحابہ و تابعین و جمہور مفسرین کے کہتے تھے یہی
اُن کی گمراہی تھی۔ حدیث میں تو کثرت اختلاف روایت کی بھی بڑی گنجائش ہے

[1] قرآن عربی واسطے قوم کے جو جانتے ہیں۔



کلام اللہ سے دیکھو کہ ہر فرقہ اپنے مذہب باطل پر دلیل لاتا ہے مجسمہ جو خدا کو جسم و
ہیئت ثابت کرتے ہیں، آیتیں قرآن کی پیش کرتے ہیں ید اللہ فوق ایدیہم
و یبقیٰ وجہ ربک، یوم یکشف عن ساق۔ اور مکان پر دلیل لائے الرحمٰن
علی العرش استویٰ معتزلہ وجوب لطف پر دلیل لائے۔ کتب علیٰ
نفسہ الرحمۃ وکان حقا علینا نصر المؤمنین اور انکار استماع اموات
پر لایا ہے لیس للانسان الا ما سعیٰ اور انکار عذاب قبر اور انکار ادراک
اموات پر لا یذوقون فیہا الموت الا الموتۃ الاولیٰ، انک لا تسمع
الموتیٰ اور انکار رؤیت پر لا تدرکہ الابصار۔ یعفوریہ وغیرہ انکار عصمت
انبیاء پر عصیٰ آدم ربہ فغویٰ، جعلا لہ شرکاء، ظلمنا انفسنا، کنت من
الظالمین، فوکزہ موسیٰ فقضیٰ علیہ۔ قرامطہ وغیرہ تناسخ پر کلما
نضجت جلودھم بدلناھم جلودا غیرھا۔ حکمیہ اللہ کے علم نہ ہونے پر قبل[1] وجود
اشیاء کے لیعلم الصابرین، ولیبلوکم۔ خارجی کفر مرتکب کبیرہ پر من لم یحکم
بما انزل اللہ فاولئک ہم الکافرون، من قتل مؤمنا متعمدا فجزاؤہ
جہنم خالدا فیہا۔ رافضی امام کی عصمت پر لا ینال عہدی الظالمین بدا[2]
پر یمحو اللہ ما یشاء و یثبت۔ تفصیل کہاں تک لکھوں۔ ہر فرقہ ہر مسئلہ
پر اللہ و رسول کے کلام کو سند لاتا ہے اور صرف اس قدر سے اُن کا حق ہونا
ثابت نہیں ہوتا۔ نہ بد مذہبی سے نکل سکتے ہیں، کیونکہ حق وہ ہے کہ قرآن و حدیث
سے بعد تحقیق و تطبیق اور رعایت جمیع شرائط و لوازم کے جو باتفاق سواد اعظم قرار
پایا۔ جو اس کے خلاف ہو وہ جماعت سے باہر بد مذہبوں میں داخل ہے صرف اتنا

[1] مولوی حسین علی نے بلغۃ الحیران طبع اول (ص ۱۵۷-۱۵۸) پر اسی عقیدۂ باطلہ کی تائید کی ہے ۱۲۔ [2] روافض کے ایک گروہ کا عقیدہ ہے کہ اللہ تعالیٰ کو وقوع فعل کے بعد پتہ چلتا ہے۔ اسے بدا کہتے ہیں ۱۲۔ شرف قادری۔

کہنے سے کہ ہم اللہ و رسول کے کلام کو سند لاتے ہیں جیسے مولوی اسمٰعیل نے کہا ہم بھی ہیں سے نہیں نکل سکتے کہ سب بدمذہب یہی کہتے ہیں۔ جیسے وہ ویسے یہ اسمٰعیلیہ کو چاہیئے کہ اُن کو بھی حق پر کہدیں۔ بلکہ بدمذہبوں کی دلیل یہ باتیں جو میں نے ذکر کیں ان سے جیسا کہ ظاہر ہیں اُن کے بیان کے موافق شبہہ ربط کا ہمواقفوں کو ہوتا ہے۔ مولوی اسمٰعیل کے دعوے اور دلیل ہیں جو آیت و حدیث کے لائے ہیں۔ اتنا بھی نہیں ہے۔ یہ اُن سب سے بدتر ہیں کہ یہ حال آگے بہ تفصیل معلوم ہوگا کچھ اگلے بدمذہبوں کی باتیں لئے ہیں۔ کچھ اپنے ذہن کی کجی سے نکالی ہیں۔

دوسرا فساد سید احمد کو متقی بنانے کا تفصیل اس کی یہ ہے کہ جب شاہ صاحب نے اپنی ساری مملوکات اوروں کو ہبہ کر دی۔ مولوی اسمٰعیل گھبرائے اور مولوی عبدالحی شاہ صاحب کے داماد کہ عدالت ضلع میرٹھ کے محرروں میں فرنگی کے نوکر تھے موقوف ہو کر دلی میں آئے۔ دونوں نے مل کر سید احمد نام ایک مرد جاہل شاہ صاحب کے مرید کو پیر بنایا اور ساتھ لے کر شہروں میں پھیری شروع کی اور در بدر گھر گھر قرآن و حدیث کے درس کو وسیلہ ٹھیرایا لوگوں کے رجوعات کا نذر و نیاز و دعوت تر و خشک سے فائدہ خوب اُٹھایا اور نذور کے قبول میں کچھ تمیز حلال و حرام کی نہ تھی۔ فاحشہ رنڈیوں[1] کی بھی پیشکش زرنذر لینے میں تامل نہ تھا یہاں تک کہ جو

[1] اس سے بھی عجیب واقعہ ملاحظہ ہو کہ مولانا عاشق الٰہی میرٹھی، مولانا رشید احمد گنگوہی سے نقل کرتے ہیں کہ "ایک بار ارشاد فرمایا کہ ضامن علی جلال آبادی کی سہارنپور میں بہت رنڈیاں مرید تھیں۔ ایک بار سہارنپور میں کسی رنڈی کے مکان پر ٹھہرے ہوئے تھے سب مریدنیاں اپنے میاں کی زیارت کیلئے حاضر ہوئیں مگر ایک رنڈی نہیں آئی۔ میاں صاحب بولے کہ فلانی کیوں نہیں آئی۔ رنڈیوں نے جواب دیا میاں صاحب ہم نے اس سے بہتیرا کہا کہ چل میاں صاحب کی زیارت کو۔ اس نے کہا میں بہت گناہ گار ہوں اور بہت روسیاہ ہوں میاں صاحب کو کیا منہ دکھاؤں۔ میں زیارت کے قابل نہیں۔ میاں صاحب نے کہا نہیں جی تم اسے ہمارے پاس ضرور لانا۔ چنانچہ رنڈیاں اُسے لے کر آئیں جب وہ سامنے آئی تو



فرنگیوں کے گھروں میں تھیں۔ چنانچہ بنارس کا ریزیڈنٹ اگسٹن بروگ نام اس کے گھر میں ایک فاحشہ تھی۔ بڑے اختیار والی اور صاحب مقدور مرید ہو گئی اور دس ہزار روپے نذر کئے اور اس کے مرید ہونے سے ریزیڈنٹ نے بہت خاطرداری کی کہ سید صاحب نے اس کو اپنی خاص بیٹی فرمایا تھا۔ راقم بھی وہاں موجود تھا۔ مولوی عبدالحی سے لوگوں نے پوچھا کہ یہ مدیہ فاحشہ کا کہ نصرانی سے زنا کے عوض میں اُس نے حاصل کیا ہے۔ کیونکر درست ہوا کچھ جواب پریشان دیئے۔ آخر کو حوالہ کیا استفسار پر سید صاحب سے اُن دونوں صاحبوں نے زبانی بات پر کفایت نہ کی بلکہ ایک کتاب "صراط مستقیم" نام بنائی سید احمد کے حال میں جو وہاں لکھا خلاصہ اُس کا یہ ہے۔

"ازبسکہ نفس عالی حضرت ایشان بر کمال مشابہت جناب رسالت مآب ﷺ بدو فطرت مخلوق شدہ بنا بر علیہ لوح فطرت ایشان از نقوش علوم رسمیہ و راہ دانشمندان کلام و تحریر و تقریر صفی ماندہ بود" و حضرت ایشان از بدو فطرت بر کمالات طریق نبوت اجمالاً مجبول بودہ اند کہ از یمن بیعت شاہ عبدالعزیز صاحب کمالات طریق نبوت کہ مجملاً در بدو فطرت مندرج بودہ بتفصیل و شرح انجامیدہ و مقامات طریق ولایت بر حسن وجوہ جلوہ گر گردید جناب رسالت مآب ﷺ سہ خرما از دست مبارک خود

میاں صاحب نے پوچھا بی تم کیوں نہیں آتی تھیں؟ اس نے کہا حضرت روسیاہی کی وجہ سے زیارت کو آتی ہوئی شرماتی ہوں۔ میاں صاحب بولے۔ بی تم شرماتی کیوں ہو۔ کرنے والا کون اور کرانے والا کون وہ تو وہی ہے۔ رنڈی یہ سن کر آگ ہو گئی اور خفا ہو کر کہا لاحول ولاقوۃ اگرچہ میں روسیاہ و گنہگار ہوں مگر ایسے پیر کے منہ پر پیشاب بھی نہیں کرتی۔ میاں صاحب تو شرمندہ ہو کر سرنگوں رہ گئے۔ اور وہ چلدی۔" تذکرۃ الرشید دوسرا حصہ ص ۲۴۲۔ ملاحظہ ہو کہ ایک رنڈی کو بھی احساس جرم ہے مگر پیر مغاں اپنی زیارت کرانے کیلئے کیا کیا جتن کر رہے ہیں۔ خط کشیدہ عبارت ملاحظہ ہو کہ کس جسارت کا اظہار ہے۔ طرفہ تماشا یہ ہے کہ اسے بھی استغراق فی التوحید کا نام دیا جاتا ہے چنانچہ فی عقل گنگوہی سے حافظ لطافت علی کے بارے میں پوچھا گیا کہ وہ کیسے تھے تو حضرت نے فرمایا "پکا کافر تھا۔" اور پھر مسکرا کر ارشاد فرمایا کہ ضامن علی جلال آبادی تو توحید میں غرق تھے۔ تذکرۃ الرشید دوسرا حصہ ص ۲۴۲۔

[illegible] صراط مستقیم فارسی [illegible] ۱۲۸۵ھ [illegible] ص ۲۰

خوابانیدند بعد بیداری اثر آن رویائے حقہ در نفس خود یافتند ہمیں واقعہ ابتدائے
سلوک طریق نبوت شدہ بعد ازاں روزے جناب ولایت مآب حضرت علی مرتضیٰ
و فاطمہ زہرا را بخواب دیدند جناب حضرت علی مرتضیٰ از دست مبارک خود غسل
دادند و فاطمہ زہرا لباس بس فاخرہ بدست خود پوشانیدند بسبب ہمیں وقائع
کمالات طریق نبوت نہایت جلوہ گر گردیدہ۔ اقبال لم یزلی و عنایت رحمانی و
تربیت یزدانی بلا واسطہ احدے متکفل حال ایشان شد تا آنکہ روزے خدائے
تعالیٰ دست راست ایشان بدست قدرت خاص خود گرفتہ۔ چیزے از انوار
قدسیہ کہ بس رفیع و بدیع بود۔ پیش روئے حضرت ایشان کردہ فرمود کہ ترا ایں
چنیں دادہ ام و چیزہائے دیگر خواہم داد تا آنکہ شخصے استدعائے بیعت کرد
حضرت ایشان بجناب حق متوجہ شدہ استفسار و استیذان نمودند کہ دراں معاملہ
چہ منظور است ازاں طرف حکم شد کہ ہر کہ بدست تو بیعت خواہد کرد گو لکھہا باشند
ہر یک را کفایت خواہم کرد۔ الغرض امثال ایں وقائع صدہا پیش آمدہ تا آنکہ
کمالات طریق نبوت بذروۂ علیائے خود رسیدہ و الہام و کشف بعلوم حکمت
انجامید اینست طریق استفادۂ کمالات راہ نبوت و بس و اما استفادۂ کمالات
راہ ولایت پس قبل از تحصیل مبادی مجاہدات و ریاضات و اذکار و اشغال و
مراقبات بطور علم لدنی حاصل شد نسبت قادریہ و نسبت نقشبندیہ بایں طور
کہ روح مقدس جناب حضرت غوث الثقلین و جناب خواجہ بہاؤ الدین نقشبند
متوجہ حال حضرت ایشان گردید تا قریب یک ماہ فی الجملہ تنازع در ما بین روحین
مقدسین ماندہ کہ ہر واحد ازیں ہر دو امام تقاضائے جذب حضرت ایشان بتمامہ
بجانب خود میفرمود و بعد انقضائے زمان تنازع و وقوع مصالحت بر شرکت
روزے ہر دو روح مقدس بر حضرت ایشان جلوہ گر شدند تا قریب یک پاس



ہر دو امام بر نفس نفیس ایشان توجہ قوی و تاثیر زور آور میفرمودند تا آنکہ در ہماں
یکپاس نسبت ہر دو طریق نصیبۂ ایشان گردید و نسبت چشتیہ بدیں طور کہ روزے
حضرت ایشان بر مرقد منور حضرت خواجہ خواجگان خواجہ قطب الاقطاب بختیار کاکی
قدس سرہ مراقب نشستند دریں اثنا از روح پر فتوح ایشاں ملاقات متحقق شد
و آنجناب توجہے بس قوی فرمودند[1] کہ بآں سبب ابتدائے حصول نسبت چشتیہ متحقق
شد بعد مدتے حق جل و علیٰ بلا توسط احدے اختتام نسبت چشتیہ اعطانی داشت ہذا
ملخص مقالہ فی حالہ و خلاصۂ کتاب صراط مستقیم[2] آنکہ ثمرۂ طریقت و شریعت و اساس
حقیقت و معرفت است تحصیل حب خدا است و آں دو قسم است حب نفسانی کہ
ملقب بعشق است و حب ایمانی کہ مشہور بحب عقلی است ثانی را کہ ابتدائے آں از
حب ایمانی و انتہائے آں بر نبوت است براہ نبوت مسمی کردہ شدہ و اول را کہ ابتدائے
آں از حب عشقی و انتہائے آں بمعرفت کہ خلاصۂ ولایت است براہ ولایت مسمی
کردہ آمدہ

# باب اول

## دربیان وجہ تمامتر طریقین یعنی طریق نبوت و طریق ولایت

## فصل اول

دربیان وجہ تمامتر طریق ولایت افادۂ اول از ہدایت ثالثہ فصل
اول از جملۂ ایشاد حب عشقی است کہ ایں حب بالذات مقتضائے
انخراق[3] حجاب بشری و وصول روح الٰہی باصل خود میکند و بس نہ مطابقت ہیچ
قانونی خواہ قانون شرع خواہ قانون ادب و نہ ابتغائے رضائے کسے خواہ رضائے محبوب

---

[1] معلوم ہوا کہ اولیاء اللہ بعد از وصال باطنی توجہات فرماتے اور ان سے بہت کچھ حاصل ہوتا ہے [2] صراط مستقیم صہ ۳۶۹-۳۷۰ [3] شگافتہ شدن ۱۲

باشد خواه غیر آن و نه التزام متابعت کسے خواه متابعت محبوب باشد خواه غیر آن بالجملہ مقصود ازیں کلام اہانت حب عشقی نیست حاشا و کلا بلکہ اشارہ نیست بفرقیکہ در حب عشقی و حب عقلی ست[1] **افادۂ دوم** از جملہ آثار آن تفرد است یعنی قطع علائق ما سوائے محبوب و تنگی حوصلہ از نظم و ترتیب امور متفرقہ مثل سیاست مدنی و منزلی و امامت جماعات و اقامت اعیاد و جمعات و ایفائے حقوق ذوی الحقوق از اہل قرابات و امثال آن و لہذا از تزویج نہایت نفرت میگردد[2]

**افادۂ سوم** از جملہ آن شدت تعلق قلب است بمرشد خود استقلالاً نہ بآن ملاحظہ کہ این شخص ناودان فیض خدا و واسطۂ ہدایت است بلکہ بحیثیتے کہ متعلق عشق ہمان میگردد۔ چنانچہ یکے از اکابر این طریق فرمود کہ اگر حق جل و علی در غیر کسوت مرشد من تجلے فرماید ہر آئینہ مرا با و التفات درکار نیست[3]

**افادۂ چہارم** از جملہ آثار آن عدم اعتنا است بعلوم و طاعات ظاہرہ[4]

**افادۂ اول از ہدایت رابعہ** از ثمرات حب عشقی مشاہدۂ جمال حضرت ذوالجلال دست میدہد و خلعت مکالمہ و مسامرہ بدست می آید۔[5]

**افادۂ دوم** ۔ باز چون قائد توفیق دست این مدہوش ابتہاج مشاہدہ را گرفتہ ببالا می کشد مقام فنا و بقا بظہور می آید و زمزمۂ انا الحق و لیس فی جبتی سوی اللہ از ان سر بر میزند[6] ایضاً فیہ و از لوازم این مقام دم از وحدت وجود زدن۔[7]

ایضاً فیہ ۔ چون حب ایمانی بکمال خود میرسد آن شخص را در کنف خود گرفتہ و زیر سایہ کفالت خود آوردہ جارحۂ تدبیر تکوینی و تشریعی خود می سازد ۔ ایضاً فیہ من وجہ مقلد انبیا می باشد و من وجہ محقق در شرائع اگر ذکی العقل است پس نور جبلی او

[1] صراط مستقیم صفحہ ۱۸ تا ۲۲۔ [2] ایضاً صفحہ ۲۴۔ [3] صراط مستقیم صفحہ ۲۴۔ [4] ایضاً صفحہ ۲۴۔ [5] ایضاً صفحہ ۳۶، ۳۷۔ [6] ایضاً صفحہ ۴۱ [7] ایضاً صفحہ ۷۶۔



اسوئے کلیات حقۂ منعقدہ در حظیرۃ القدس کہ برائے تربیت نوع انسانی عموماً تعیین گردیدہ اورا از منصوص میفرمایند و آن کلیات در ذہن او علیٰ مراد اللہ محفوظ الاعصار محفوظ میمانند و استنباط جزئیات ازان کلیات می کنند پس علوم شرعیہ بدو دو واسطہ میرسد بوساطت نور جبلی و بوساطت انبیا پس در حکم و احکام ملت کلیات و جزئیات شریعت او را شاگرد می توان گفت[1] و طریق اخذ شعبۂ السیت از شعب وحی کہ آنرا در عرف شرع بنفث فی الروح تعبیر می فرمایند و بعضے اہل کمال آن را بوحی باطنی می نامند پس فرق درمابین اولیائے کرام و انبیائے عظام باقامۃ اشباح حکم و بعثت الی الامم است و بس و نسبت ایشان با انبیا مثل نسبت اخوان صغار با اخوان کبار یا نسبت انبیا کبار با آبائے خود است و ایشان احق الناس بخلافت انبیا می باشند گو کہ تسلط ظاہری نصیبۂ ایشان نشود و گو کہ جملہ اہل ملت ریاست ایشان را مسلم ندارند و ہمین معنی را بوصایت و امامت تعبیر میکنند و علم ایشان را کہ بعینہ علم انبیا ست لیکن بوحی ظاہری متلقی نشدہ بحکمت نامند و عنایتے ہدایتے مخصوصہ کہ بذات انبیا مصروف شدہ و ایشان را بسبب ہمان عنایت مخصوصہ انقیاد بے در امثال خود حاصل گردیدہ و بسبب ہمین رجحان مع اصطفا رضائے حق و رضائے ایشان مندرج فاتباع حق در اتباع ایشان منحصر گردیدہ و سخط حق با سخط ایشان تلازمے و تلاصقے پیدا کردہ نمونہ ازان عنایت و عظمت و عزت نصیبۂ این حکما ربانیین می شود کہ آنرا وجاہت گویند[2] لابد اورا بہ محافظتے حق محافظت انبیا کہ مسمی بعصمت است فائز میکنند[3]

**ایضاً فیہ** و حضرت مرتضیٰ را یکنوع تفضیل بر شیخین ہم ثابت است[4] آن بحیثیت کثرت اتباع ایشان و وساطت مقامات ولایت بل سائر خدمات است مثل

[1] انبیا ہم [2] و ہم استاد ہم [3] [4] ایضاً صفحہ ۸۸ تا ۹۳ ملخصاً ۱۲

قطبیت و غوثیت و ابدالیت وغیرہ ہمہ از عہد کرامت حضرت مرتضیٰ تا انقضائے دنیا بواسطۂ ایشان است و در سلطنت سلاطین و امارت اُمرا ہمت ایشان را دخلے است کہ بر سیاحان عالم ملکوت مخفی نیست[1] الیضاً فیہ ارباب این مناصب رفیعہ ماذون مطلق در تصرف عالم مثال و شہادت مے باشند[2] الیضاً فیہ۔ اکابر این فریق در زمرۂ ملائکہ مدبرات الامر کہ در تدبیر امور از جانب ملاء اعلیٰ ملہم شدہ در اجرائے آن می کوشند معدود ند پس احوال اولیائے کرام را بر احوال ملائکہ عظام قیاس باید کرد الیضاً فیہ برائے کشف ارواح و ملائکہ و مقامات آنہا و سیر امکنہ زمین و آسمان و بہشت و دوزخ و اطلاع بر لوح محفوظ شغل دورہ کند باستعانت آن شغل بہر مقامیکہ از زمین و آسمان و بہشت و دوزخ خواہد متوجہ شدہ سیر آن مقام نماید و احوال آنجا دریافت نماید و با اہل آن مقام ملاقات[3] سازد۔ الیضاً فیہ۔ برائے کشف وقائع آئندہ اکابر این فریق طرق متعدد نوشتہ اند الیضاً فیہ ہر اسمے از اسماء الٰہیہ کہ مراقبہ خواہد کرد نصیبے از آن خواہد یافت ہر کہ بہ مذاقیت او مراقبہ کند و بکمال رساند شانے از ذاقیت در وے جلوہ گر خواہد بود ہر کہ مراقبۂ اسم محی کند اثرے از شان احیا خواہد یافت[4]۔ الیضاً فیہ۔ ارباب این کمال وقتیکہ باصطفا و اجتبا رفائز مے شوند سہ فریق میگردند قومے بسبب کمال علو منصب خود التفاتے بازالۂ مصائب و استحلال مشکلات از دل ایشان سر بر نمیزند اگرچہ او را پایۂ عرض حاجات بہم رسیدہ است بحدیکہ دعائے او واجب الاجابت و تعوذ او واجب القبول گردیدہ و قومے دیگر در عرض حاجات و استحلال مشکلات و سعی در شفاعات سرگرم می باشند و قومے دیگر کہ دلیل شان اقتضائے استحلال مشکلات و شفاعت ذوی الحاجات حادث مے شود

---

[1] صراط مستقیم صفحہ ۱۲۱۔ [2] ایضاً ۲۳۳۔ [3] ایضاً صفحہ ۲۳۶۔ [4] ایضاً ۲۹۳ ملخصاً



اگر ایشان نمی کشایند اللہ تعالیٰ دعائے حالی ایشان قبول می فرماید و ایشان را بلکہ مختار عظمائے فل قرب را مطلع می سازد کہ ایجاد این امر محض برائے استرضائے ایشان است و تنفیذ او اقتضائے قلبی ایشان متحقق گردیدہ[1]۔ انتہیٰ۔

دیکھو کہ اس کلام میں کیسی کیسی خرابیاں بھری ہیں۔ پہلے سید احمد کو لکھا کہ کمال نبوت پر ساتھ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم کے مخلوق کئے گئے تھے اس سبب سے امی لکھا ہے۔ استغفر اللہ استغفر اللہ یہ کیا جرأت و بے ادبی ہے خدا پناہ میں رکھے ایسی گمراہی سے۔ شفائے قاضی عیاض وغیرہ معتبر کتابوں میں لکھا ہے کہ کسی کو اس کی جہالت کے واسطے تشبیہ دینا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ اس بات میں کہ اُن پر دنیا میں جائز نہ تھی۔ بہت برا ہے۔ اور مرتبہ نبوت اور رسالت کی یہ توقیری اور بے تعظیمی ہے۔ اُمی ہونا آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم کا معجزہ تھا اور بڑی فضیلت تھی۔ سوائے آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم کے سب کے حق میں عیب ہے کہ سبب جہالت کا ہے اور دل کے حال کو آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم کے حال سے کیا نسبت آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کا شق قلب بسبب ہوا کمال کا دوسروں کو سبب ہے ہلاک کا۔ اس کلام میں آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی تحقیر و اہانت ہے اور لوگوں نے ایسے کلام کرنے والے کو کافر بھی کہا ہے اور حکم کیا ہے قتل کا۔ یہ سب تفصیل شفا کی وجہ خامس اور وجہ سابع میں مذکور[2] ہے۔

---

[2] والأمية في غيره نقيصة لانها سبب الجهالة و عنوان الغباوة فسبحان من باين امره من امر غيره وجعل شرفه فيما فيه محطة سواه وحياته فيما فيه هلاك من عداه هذا اشق قلبه و اخراج حشوته كان تمام حياته و غاية قوة نفسه و ثبات روعه وهو فيمن سواه منتهى هلاكه وحتم موته و فنائه الخ شفا شریف جلد ثانی مصری صفحہ ۲۱۹۔ وجہ خامس میں ہے وقال ابو الحسن القابسي في شاب معروف بالخير قال لرجل شيئا فقال له الرجل اسكت فانك امي فقال الشاب أليس كان النبي

دوسری[2] خرابی یہ لکھا ہے کہ ایک مقام والوں کو احکامِ شرعیہ بے واسطہ پیغمبروں کے وحی باطنی سے معلوم ہوتے ہیں اُن لوگوں کو پیغمبروں کا شاگرد بھی کہہ سکتے ہیں اور پیغمبروں کا ہم استاد بھی اور اُن کا علم بعینہٖ پیغمبروں کا علم ہے بمگر ظاہر کی وحی سے یعنی جبرائیل کے واسطے سے نہیں[1] اور اُن کو پیغمبروں کی سی عصمت بھی ملتی ہے دیکھو کیسا بے پردہ دعوٰی ہے۔ پیغمبری کا جب حکم و احکام ملت و شریعت اللہ تعالیٰ سے بے واسطہ پیغمبر کے ایک معصوم کو پہنچیں۔ پیغمبری میں کیا باقی رہا۔ جبرائیل کا واسطہ ہونا تو کچھ پیغمبری کا رکن نہیں۔ بلکہ یہ پیغمبری اُس سے بھی بڑی ٹھہری کہ جبرائیل بھی درمیان میں نہیں خدا ہی سے لیا دیکھو کہ شیعہ جو حضرت علی کرم اللہ وجہہ اور اُن کی بعض اولاد کرام کو معصوم کہتے ہیں۔ تمام اہل سنت اول سے آخر تک کیسا اُن پر طعن کرتے ہیں اور جو شیعہ کی تکفیر کرتے ہیں ایک سبب یہ بھی لکھتے ہیں کہ وہ غیر نبی کو معصوم کہتے ہیں واہ حضرت مرتضیٰ علی کے معصوم ہونے میں یہ کلام اور سید احمد معصوم صاحب وحی باطنی ہوں ہم استاد پیغمبر کے پھر اس دعوٰی کرنے والے کو جو شیعہ سے اچھا سمجھے وہ سُنی نہیں ہے بلکہ نرا بیدین اور ختم نبوت کے معنی کا منکر۔

تیسرے[3] لکھا کہ ایک مقام والوں کو مکالمہ اور مسامرہ کا خلعت ملتا ہے یعنے اللہ تعالےٰ سے باتیں کرتے ہیں اور لکھا کہ " گاہے کلام حقیقی ہم میشود " اور خاص سید احمد کے حال میں لکھا کہ۔

" خدا سے یوں پوچھا اُس طرف سے ہاتھ میں ہاتھ پکڑ کر یہ حکم ہوا اور حال یہ کہ اہل سنت کے عقائد کی کتابوں میں لکھا ہے کہ مکالمہ شفاہی حقیقی کا دعوٰی کرنا کفر ہے۔

---

صلی اللہ علیہ وسلم اُمیا فشنع علیہ مقالہ وکفرہ الناس واشفق الشاب بما قال واظہر الندم علیہ فقال ابوالحسن اما اطلاق الکفر علیہ فخطأ لکنہ مخطیٔ فی استشہادہ بصفۃ النبی صلی اللہ علیہ وسلم وکون النبی امیا اٰیۃ لہ وکون ھذا امیا نقیصۃ وجہالۃ۔ (۱) شفا شریف جلد ثانی مصری ص ۲۱۳



شرح عقائد جلالی میں لکھا ہے۔ والظاہر ان التکفیر فی المسئلۃ المذکورۃ بناء علیٰ دعوٰی المکالمۃ شفاہا فانہ منصب النبوۃ بل اعلیٰ مراتبہا وفیہ مخالفۃ ماہو فی ضروریات الدین وہو انہ علیہ الصلاۃ والسلام خاتم النبیین علیہ افضل صلوٰۃ المصلین۔ یعنی جو دعوٰی کرے کہ میں اللہ کو دیکھتا ہوں دنیا میں اور اللہ مجھ سے باتیں کرتا ہے بالمشافہ اس کا کافر کہنا اسی سبب سے ہے کہ خدا سے باتیں کرنے کا بالمشافہ دعوٰی کیا کیونکہ یہ منصب پیغمبری کا ہے۔ بلکہ پیغمبری کے مرتبوں سے بہت بڑا مرتبہ ہے اور اس میں مخالفت ہے اُس بات کی کہ ضروریات دین سے ہے اور وہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کا خاتم النبیین ہونا ہے۔ شفا[1] میں بیان کلمات کفر میں لکھا ہے۔ وکذالک من ادعٰی مجالسۃ اللہ تعالیٰ ومکالمتہ۔ الغرض اس طرح کی بے دینیاں اُس کتاب میں اول سے آخر تک بہت بھری ہوتی ہیں۔ طول کے لحاظ سے ان تین باتوں پر کفایت کی بیدینی و گمراہی کے واسطے ایک عقیدہ کا فاسد ہونا کافی ہے۔ یہ سب ایک قسم کی بیدینی ہے یعنی خلافِ عقائد اہلِ سنت کے دوسری قسم وہ ہے کہ صریح خلاف ہیں۔۔۔

تقویۃ الایمان کے وہاں جن باتوں کو کہ کفر و شرک لکھا ہے یہاں سب درست ہیں جیسے لکھا کہ ایک منصب والوں کو عالم مثال و شہادت میں تصرف کرنے کا ماذون مطلق کر دیتے ہیں یعنی حکم عام دیتے ہیں کہ وہ دونوں عالم میں جو چاہیں سو کریں اور یہ لوگ اُن فرشتوں کے زمرے میں داخل ہوتے ہیں کہ تدبیر کرنے والے امر کے ہیں یہ لوگ ایسے ہوتے ہیں کہ اپنے منصب کی بڑائی کا لحاظ کر کے مصیبتوں کے دور کرنے اور مشکلوں کے کھولنے کی طرف التفات نہیں کرتے اگرچہ رتبہ اُن کا ایسا ہے کہ اُنکی دعا کا مستجاب کرنا اور اُن کو اپنی پناہ میں لے کے قبول کرنا واجب ہو جاتا ہے اور ایک قوم لوگوں کی حاجتوں کے عرض کرنے میں اور مشکلوں کے کھولنے اور شفاعتوں

---

[1] شفا شریف مصری جلد ۲۔ ص ۲۲۵۔

میں سعی کرنے میں مشغول ہوتے ہیں۔ ایک ایسے ہوتے ہیں کہ اُن کے دل میں مشکلوں کے
کھولنے اور حاجتمندوں کی شفاعت کرنے کی خواہش پیدا ہوتی ہے۔ لیکن زبان
سے نہیں کہتے ہیں۔ اللہ تعالیٰ اُن کی دعائے حالی قبول کر لیتا ہے اور اُن کو بلکہ
قرب کے محافل کے سب بڑے شخصوں کو خبردار کرتا ہے کہ یہ امر صرف انکی رضامندی
اور اُن کی خواہش دلی جاری کرنے کے واسطے پیدا کیا گیا ہے اور حُب ایمانی جب
کمال کو پہنچتی ہے اس شخص کو اللہ تعالیٰ اپنی کفالت میں لے کر اپنی تدبیر تکوینی و تشریعی کا
ہاتھ کر دیتا ہے۔ یعنی شریعت کے حکموں میں اور دنیا کی چیزیں پیدا کرنے میں جو اس
نے کیا اللہ نے کیا وہ اللہ کا ہاتھ ہو گیا۔ اور جناب غوث الثقلین اور جناب حضرت
خواجہ بہاء الدین نقشبند کی روحوں میں ایک مہینہ تک جھگڑا رہا کہ دونوں امام
سید احمد کو بالکل اپنی اپنی طرف کھینچ لینا چاہتے تھے۔ بعد ایک مہینہ کے صلح
ہوئی۔ شرکت پر ایک دن دونوں امام سید احمد پر ظاہر ہوئے اور پہر بھر تک توجہ
قوی اور تاثیر زور آور کی کہ اُسی ایک پہر میں دونوں طریقوں کی نسبت سید احمد کو
حاصل ہوئی اور خواجہ قطب الدین بختیار کاکی کی قبر پر سید احمد مراقب ہوئے۔ اُنکی
روح سے ملاقات ہوئی۔ انہوں نے بڑی قوی توجہ کی۔ اُس کے سبب سے نسبت
چشتیہ حاصل ہونا شروع ہوا اور واسطے کشف ارواح اور ملائکہ اور اُن کے
مقامات کے اور زمین و آسمان کے مکانات اور بہشت و دوزخ کی سیر کے لئے
اور لوح محفوظ پر اطلاع کے واسطے شغل دورہ کرے اُس شغل کی مدد و استعانت
سے زمین و آسمان بہشت و دوزخ کے جس مقام کا چاہے سیر کرے اور وہاں کا حال دریافت
کرے اور وہاں کے لوگوں سے ملاقات کرے اور اللہ کے ناموں سے جس نام کا مراقبہ
کمال کو پہنچا دیگا۔ اُس نام سے حصہ اس کو ملے گا جو اللہ کی رزاقیت کا مراقبہ کمال
کو پہنچا دیگا اس میں ایک شان رزاقیت کی ظاہر ہو گی جو جی کا مراقبہ کریگا اثر مردے



زندہ کرنے کی شان کا پاویگا۔ الحاصل اس قسم کی باتوں سے ساری کتاب بھری ہے
جو تقویۃ الایمان میں تفریط حد سے زیادہ ہے یعنی وہ امور کہ انبیاء و اولیاء کے واسطے
واقع ہیں اور شرعاً جائز سب کا انکار اور سب شرک و کفر ٹھہرائے۔ ایسے ہی صراطِ مستقیم
میں افراط کو حد سے زیادہ کر دیا کہ غیر ممکن اور ممنوع باتوں کو بھی واقع و جائز کر دیا۔
پاس دین کا نہ ایمان کا۔ وہاں نہ یہاں۔ یہ جو میں نے نقل کیا تھوڑا سا ہے صراط مستقیم
سے اور جو صراط مستقیم میں ہے تھوڑا سا ہے اس سے کہ مولوی اسمٰعیل زبانی بیان کیا
کرتے تھے اور لوگوں کو خطوں میں لکھتے تھے۔ سفر حجاز سے پھر کر جب جہاز سے آتے
ایک نامہ ایک مضمون کا ایک عبارت کا تمام مخصوصین کے نام شہر بشہر جاری کیا۔
خلاصہ اُس کا یہ ہے کہ جب سید صاحب سمندر کے کنارے پر گئے۔ روحانیت دریا
کی حاضر ہوئی اور عرض کیا کہ جو حکم ہو بجا لاؤں۔ فرمایا کہ میں تجھ سے کچھ کہنے کی ضرورت
نہیں رکھتا۔ جب جہاز پر سوار ہوئے اللہ تعالیٰ نے کہا ہم اس جہاز کو غرق کریں گے
تم اس پر سوار نہ ہو۔ سید صاحب نے پہلے ارادہ کیا اُس سے اترنے کا۔ پھر فرمایا کہ
میں اُتروں اور لوگ جو اس پر سوار ہیں۔ ڈوبیں۔ یہ بات کچھ نہیں۔ جو ہو سو ہو۔ میں
نہیں اُترتا۔ اللہ تعالیٰ نے کہا کہ ہمارا ارادہ مقرر تھا اس جہاز کو غرق کرنے کا مگر جب
جو تم نہ اُترے تو میں غرق نہیں کر سکتا۔ جب سید صاحب پہنچے میقات پر اور غسل
کرتے تھے۔ اللہ تعالیٰ نے فرمایا کہ جو تیری خدمت میں مشغول ہیں سب کو ہم نے بخش دیا
اور کچھ لوگوں نے لبیک کرنے میں تقدیم کی تھی۔ اللہ تعالیٰ نے کہا کہ جو تم پر تلبیہ میں
سبقت کریگا۔ میں اس کی لبیک نہیں سنونگا۔ اور حج کے بعد حکم ہوا کہ تیرے باعث
سے ہم نے سب کا حج قبول کیا اور اس حج کی برکت سے ہند سے بخارا تک سب کو
بخش دیا۔ اس خط کی خرافات کہاں تک لکھوں۔ لوگوں نے اُس خط میں گفتگو کی اور
نوبت تحریر کی      جانبین سے آئی۔ جرأت مولوی اسمٰعیل کی کیا بیان کروں کہ جب

لوگوں نے کہا اور لکھا کہ اللہ تعالیٰ نے پہلے کہا کہ ہم اس جہاز کو غرق کریں گے پھر سید صاحب کے نہ اُترنے سے غرق نہ کر سکا۔ اس میں بہت سی قباحتیں ہیں کہ ایک اُن میں سے یہ ہے جس کے شیعہ قائل ہیں اور اہلِ سنت اس کو بُرا کہتے ہیں۔ مولوی اسمٰعیل دَرپے ہو گئے اُس کے ثابت کرنے کے عصمت کی طرح بے پردگی کا نور یہاں تک پہنچا کہ لطافت نام غلام سید احمد پر کہ ابھی تک زندہ ٹونک میں موجود ہے۔ . . .

. . . . . وحی آتی تھی اور اُسی حالت میں چادر سے ہاتھ باہر نکال کر میوہ محفل میں پھینکتا۔ سب حضرات دوڑ کر لیتے اور کہتے کہ یہ بہشت کا میوہ ہے کبھی یہ بھی کہہ دیتا کہ اللہ تعالیٰ نے خاص سید صاحب کو بھیجا ہے۔ یا خاص مولوی اسمٰعیل کو دیا ہے۔ اس بات کو بڑے طمطراق سے سید صاحب کے مناقب میں بیان کرتے کہ صرف سید صاحب کی توجہ سے میاں لطافت صاحب کو یہ مرتبہ حاصل ہو گیا! سید حمید الدین نام بھانجے سید احمد کے کہ آدمی صاف تھے اور بھی چند لوگ اس سوانگ کے شروع ہونے سے سید صاحب مولوی اسمٰعیل سے گفتگو کیا کرتے تھے کہ یہ حرکت سخت بیجا ہے۔ یہ حضرات اُن کی بد اعتقادی سے ناخوش تھے۔ ایک روز کہ تقسیم بہشت کے میوے کی جو محفل وعظ میں لطافت کے ہاتھ سے اللہ تعالیٰ نے سید صاحب کو بھیجا تھا۔ ہوئی۔ ایک چھوہارہ سید حمید الدین کے حصہ میں آیا۔ اُنہوں نے توڑا تو اس میں ایک کیڑا نکلا۔ اُنہوں نے اہل مجلس کو علانیہ دکھا کر پکارا کہ دیکھو صاحبو کہ بہشت کے میوے میں بھی کیڑے ہوتے ہیں۔ سید صاحب اُن سے بہت ناراض ہوئے۔ وہ غصہ کھا کر داؤ میں رہے۔ جب پھر اُس پر وہ حال آیا۔ سید حمید الدین نے چند آدمیوں کو موافق کر کے بے تامل اُس کو پکڑ کر ننگا کیا، کرامات کھُل گئی کہ ایک تھیلی رانوں کے بیچ میں چھوہاروں کی بھری بندھی تھی۔ وہ خبیث

---

[1] یعنی یہ "بدا" ہے جس کے روافض قائل ہیں کہ کئی باتوں کا اللہ تعالیٰ کو پہلے علم نہیں ہوتا بعد میں انکشاف ہوتا ہے۔ نعوذ باللہ تعالیٰ من العقائد الفاسدۃ ۱۲ [2] یعنی ۱۲۶۵ھ تک جس وقت یہ کتاب ...



ہوا اور ذلیل ہوا۔

ان ہی سامانوں سے سیر و سیاحت کرتے پھرتے تھے کہ تغیر[1] و فساد برپا ہوا۔ یعنے کتاب التوحید نجدیہ کی مراد آباد میں کہ وہاں پہلے سے کسی قدر اس مذہب کی گفتگو تھی آئی تھی۔ اس مذہب کو پسند کیا اور تقویۃ الایمان تصنیف کی گویا اسی کتاب التوحید کی شرح ہے۔ اس دین کی بڑی شہرت ہوئی اور عوام الناس بہت اس بلا میں پھنسے توہین و تحقیر انبیاء و اولیاء کی اور تکفیر تمام امت سلف و خلف کی خوب جاری ہوئی دیندار اہلِ علم جہاں تھے اُن کے فیضِ صحبت سے جو بچا سو بچا ورنہ اہل و نا اہل، اکثروں کو اس طرف میل آ گیا۔ بسبب شہرت اُن کے خاندان کے اور نا واقفی کے فنِ سیرت و حدیث سے۔ جب نوبت دہلی میں پہنچی ہزاروں ہزار آدمی کہ شاگرد اور مرید دیکھنے والے صحبت یافتہ شاہ عبد العزیز صاحب اور مولوی رفیع الدین صاحب کے اور علم میں اُن سے زائد لوگ موجود تھے مولوی اسمٰعیل اور مولوی عبد الحی سے دست و گریبان ہوئے اور خواص نے فہمائش کی کہ اس سفر میں یہ نیا دین کیسا نکال لائے کہ اُس کی رُو سے تمہارے اُستادوں سے لیکر صحابہ تک کوئی کفر و شرک سے نہیں بچتا۔ اور قبل اس سفر کے تم بھی اُسی طریقہ پر تھے اور ویسا ہی وعظ کہتے تھے اور فتوی لکھتے تھے جس کو اب شرک کہتے ہو۔ یہ دین میں فساد ڈالنا اور قرآن و حدیث میں تحریف کرنا اور خلائق کو گمراہ کرنا بہت بُرا ہے ہر چند نصیحت کی کچھ سود مند نہ ہوئی۔ ناچار ہو کر سب نے انکار و ابطال کیا مولوی مخصوص اللہ صاحب اور مولوی موسیٰ صاحب مولوی رفیع الدین کے صاحبزادوں نے فتوے اور رسالے اُن کے رد میں لکھے۔ نوبت تکفیر تک پہنچائی۔ مولوی فضل حق صاحب خیر آبادی نے جزاہ اللہ خیر اکہ علم و فضل میں مولوی اسمٰعیل وغیرہ کو اُن سے

---

[1] ملاحظہ ہو رسالہ مبارکہ۔ الکلال الطاقۃ علی شرک سوی بالامور العامۃ از اعلیٰ حضرت امام اہل سنت مولانا احمد رضا خان قادری بریلوی قدس سرہ العزیز ۱۲ (شرف قادری)

کچھ نسبت نہیں. علوم عقلیہ و نقلیہ اپنے والد ماجد سے کہ یگانۂ عصر تھے۔ حاصل کئے جس
طرح مولوی اسمٰعیل کے رو برو و انکار و ابطال کیا اور تکفیر کی نوبت تحریری کی آئی مسئلہ
شفاعت میں مولوی اسمٰعیل نے حرکت مذبوحی کچھ جواب میں کی آخر کو عاجز و ساکت
ہو گئے۔ اور تحقیق الفتویٰ فی رد اہل الطغویٰ بکمال شرح و بسط سے مولوی فضل حق
صاحب نے لکھا اجمال اُس کا یہ ہے کہ مستفتی نے عبارت تقویۃ الایمان کی جو
شفاعت میں ہے سب نقل کر کے سوال کیا کہ یہ کلام حق ہے یا باطل اور حضرت رسالت
پناہ صلی اللہ علیہ وسلم کے استخفاف پر شامل ہے یا نہیں اور شرعاً اُس کے قائل کا کیا
حکم ہے تفصیل جواب کی چار مقام میں مولوی فضل حق صاحب نے بیان کی پہلا مقام شفاعت
کی حقیقت اور اُس کے اقسام کے بیان میں۔ دوسرا مقام کلمۂ لاطائل کے بیان میں
کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی شان میں مولوی اسمٰعیل کی زبان سے سرزد ہوا۔
تیسرا مقام ثابت کرنے میں اسکے کہ وہ کلام آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے استخفاف
شان پر دلالت کرتا ہے چوتھا مقام اُسکے حکم میں اور چاروں مقاموں کو آیات و احادیث
.... اور اقوال ائمۂ دین سے جیسا چاہیے مفصل اور شرح بیان کر کے آخر میں لکھا
"چون ہر چہار مقام پیرایۂ انجام و اختتام یافت حالا خلاصۂ فتویٰ و جواب
استفتا باید شنید کہ مستفتی در استفتا سہ سوال کردہ یکے آنکہ ایں کلام حق است
یا باطل دوم آنکہ کلامش بر استخفاف و انتقاص شان واجب التوقیر حضرت
سید الاولین والآخرین افضل الانبیاء والمرسلین اشتمال دارد یا نہ سوم اینکہ
بر تقدیر اشتمال و دلالت آن شناعت بر استخفاف و انتقاص شان آنحضرت
صلی اللہ علیہ وسلم حال و حکم مرتکب آن شرعاً چیست و او از روئے دین و ملت
کیست جواب سوال اول این است کہ کلام قائل مذکور از سرتا پا کذب و زور و فریب
و غرور است چہ او نفی سبب بودن شفاعت برائے نجات گنہگاران و نفی شفاعت



وجاہت و شفاعت محبت از آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم و حضرات سائر
انبیاء و ملائکہ و اصفیاء میکند این اعتقاد او خلاف کتاب مبین و احادیث سید
المرسلین و اجماع مسلمین است کما ثبت فی المقام الاول مفصلاً و قد بان
بطلان بعض کلماتہ فی المقام الثانی مجملاً۔ جواب سوال دوم اینست کہ
کلام او بلا تردد و اشتباہ بہ استخفاف منزلت و جاہ آن سرور مقربان بارگاہ
حضرت الٰہ و انتقاص شان سائر انبیاء و ملائکہ و اصفیاء و شیوخ و اولیاء اشتمال
و دلالت دارد چنانکہ در مقام ثالث مذکور و فیما سبق مبرہن و مسطور است
جواب سوال ثالث این است کہ قائل این کلام لاطائل از روئے شرع مبین
بلا شبہ کافر و بیدین است ہرگز مومن و مسلمان نیست و حکم او شرعاً قتل و تکفیر
است و ہر کہ در کفر او شک آرد یا تردد دارد یا این استخفاف را سہل انگارد کافر و
بیدین و نامسلمان و لعین ست الا در کفر بیدینی کمتر است از کسیکہ این کلام ضلالت
نظام را صواب و مستحسن پندارد و اعتقاد این کلام را از عقائد ضروریہ دین شمارد و
آنکس در کفر با قائل ہمسر بلکہ در استخفاف از و بالا تر است چہ او استخفاف آنحضرت
صلی اللہ علیہ وسلم و سائر انبیاء و اولیاء و ملائکہ را مستحسن داشت و آن را از ضروریات
دین پنداشت و ہمچنان کسیکہ ظاہراً و باطناً پاسداری این قائل در این چنین مسائل
روا دارد و برائے حفظ حرمت او در اہل علم تاویلات دور از کار بر روئے کار آرد
چہ او نیز مرتکب استخفاف شان حضرت سید المرسلین شد کہ پاسداری بیدینے
را بر احترام آن سید الانام علیہ التحیۃ والسلام ترجیح داد و بخوف ملامت بلکہ
بمقتضائے بدبختی و شامت در پئے اثبات آنچہ بر استخفاف دلالت دارد افتاد
و این ہمہ کفر و زندقہ است و الحاد اعاذنا اللہ من ذالک بحرمۃ النبی و
آلہ الامجاد و از اثبات این مطالب در مقام رابع فراغ دست داد فقطع دابر القوم

الذین ظلموا والحمد للہ رب العالمین لہٰذا دل سواد ظلمت کفر شکست و
بیاض نور ایمان باشراق پیوست۔ فمن شاء فلیؤمن ومن شاء فلیکفر والسلام
علی من اتبع الھدیٰ۔ مہریں و دستخط اکثر علما کی اس پر ثبت ہوئیں۔

اور مجلس جامع مسجد کی تفصیل یہ ہے کہ پہلے ایک استفتا مرتب ہوا مہر و
دستخط مولوی رشید الدین خان صاحب و مولوی فضل حق صاحب و مولوی مخصوص اللہ
صاحب و مولوی موسیٰ صاحب و مولوی محمد شریف صاحب و مولوی عبد اللہ صاحب
و آخوند شیر محمد صاحب کر صبح کے وقت منگل کے دن انیسویں ربیع الثانی ۱۲۴۰ھ
کو کہ مولوی عبد الحی جامع مسجد میں وعظ کہہ رہے تھے۔ مولوی رشید الدین خان صاحب
و مولوی مخصوص اللہ صاحب اور مولوی موسیٰ صاحب مولوی رفیع الدین صاحب
کے صاحبزادے اور مولوی محمد شریف وغیرہم علما و طلبہ خاص و عام حوض پر مجتمع
ہوئے۔ جب مولوی عبد الحی وعظ کہہ چکے عبید اللہ طالب علم نے استفتا پیش کیا کہ
اپنی مہر اس پر کر دیجئے۔ مولوی عبد الحی نے کہا میں نہیں مہر کرتا کہ میں کچھ نہیں جانتا
اُس نے کہا یہی لکھ دیجئے اور اصرار کیا مولوی عبد الحی نے انکار کیا اور ملال ظاہر کرنے
لگے مفتی محمد شجاع الدین علی خان صاحب نے کہا کہ اس کا تصفیہ ضرور ہے کہ بڑا
اختلاف پڑ گیا ہے۔ مرزا غلام حیدر شاہزادے طالب علم کی تکرار سے رنجیدہ ہوئے
اور مولوی عبد الحی وغیرہ کو جمع علما میں واسطے مناظرہ کے لائے مجمع بیشمار خاص و
عام امیر و فقیر کا ہو گیا۔ کوتوال بھی بندوبست کے واسطے آ گیا۔ پھر مولوی عبد الحی
نے فاضلوں سے پوچھا کہ تم کیوں آئے ہو۔ کسی نے کہا کہ آپ کے بلانے کے موافق کہ ہر
روز کہا کرتے تھے کہ جس کو تاب مناظرہ کی ہو ہمارے سامنے آئے سنکر چپ ہو گئے مولوی
مخصوص اللہ نے کہا کہ ہم بموجب حکم خدا کے آئے ہیں کہ حق ظاہر ہو جائے۔ مولوی موسیٰ
نے کہا کہ تم ہمارے استادوں کو برا کہتے ہو۔ بولے کہ میں نہیں کہتا۔ مولوی موسیٰ نے کہا کہ



ایسے مسئلے نئے بتاتے ہیں کہ اُن سے گمراہی استادوں کی ثابت ہوتی ہے پوچھا وہ کیا
ہیں۔ کہا کہ مثلاً قبر کے بوسے کو شرک کہتے ہو اور ہمارے اکابر اس کے مباشر ہوتے تھے۔ مولوی
عبد الحی نے انکار کیا۔ کسی نے کہا لکھ دو تاکہ تمہارے اوپر جھوٹ باندھنے والوں کی
تکذیب کی جائے۔ مولوی عبد الحی نے کانپتے ہوئے ہاتھ سے لکھ دیا "بوسہ دہندۂ
قبر مشرک نیست"۔ مولوی رشید الدین خان صاحب کے ہاتھ میں فتویٰ دیا گیا۔ اور
قریب مولوی عبد الحی کے آ بیٹھے۔ مولوی عبد الحی نے گلہ شکوہ ان سے شروع کیا کہ خان
صاحب مجھے آپ کی خدمت میں دوستی تھی۔ تم برملا مجھے ذلیل کرتے ہو خانصاحب
نے فرمایا کہ ہم تمہارے اعزاز و اظہار کمال کے واسطے آئے ہیں۔ لوگوں نے مشہور کیا ہے
کہ تم مسئلے خلاف سلف کے کہتے ہو۔ اس سبب سے تم سے خلق کو وحشت ہے ایسے مجمع
میں مفتریوں کی تکذیب ہو جائیگی۔ مولوی عبد الحی شکوے ہی کی پریشان باتیں کرتے
ہے۔ خانصاحب نے فرمایا کہ تمہارے لوگ کہتے ہیں کہ عبد العزیز کی راہ، راہ جہنم
کی ہے۔ اُسی وقت گواہی سے بات ثابت ہو گئی۔ لوگ بُرا کہنے لگے۔ مولوی عبد الحی
نے بھی تبرا کیا بآواز بلند۔ اور مولوی رشید الدین خانصاحب نے کہا کہ مولانا عبد العزیز
کی محبت اور اعتقاد علم و بزرگی میں، میں مثل تمہارے ہوں۔ طحاوی اور کرخی کے برابر جانتا
ہوں۔ پھر استفسار شروع ہوا۔ ہر مسئلے کا جواب دیا کہ چنداں مخالف جمہور کے نہ تھا۔
مولوی اسمٰعیل نے پہلے ہی استفسار سے ارادہ کیا اٹھ جانے کا۔ مولوی رحمت اللہ نے
کہا کہ فدوی تشریف رکھیے کہ جناب کے بھی دستخط اس تحریر پر ضرور ہیں۔ مولوی اسمٰعیل نے
کہا کہ میں کسی کے باپ کا نوکر نہیں ہوں میرے واسطے محتسب لائے مرد مد میرے
ساتھ سختی کرتا ہے۔ انہوں نے کہا کہ حضرت میں سختی نہیں کرتا۔ عرض کرتا ہوں۔ پھر
مولوی اسمٰعیل نے کہا میرے رسالہ کا جواب لکھو۔ مولوی رحمت اللہ نے کہا۔ رسالہ آپ کا
میری بغل میں ہے۔ اگر فرمایئے اسی مجمع میں جواب عرض کروں۔ غصہ کھا کر کچھ نہ کہا پھر

مولوی رحمت اللہ نے کہا کہ جواب عقلی لکھوں یا نقلی۔ کہا جیسا چاہیئے۔ پھر مولوی رحمت اللہ نے کہا کہ رد جواب اس کا لکھو گے۔ کہا کہ میں کسی کا محکوم نہیں ہوں۔ مولوی رحمت اللہ نے کہا کہ نئے عقیدے اپنے دل کے بنائے ہوئے کسی سے نہ فرمایئے اور نہیں تو ابھی بحث کر لیجئے۔ مولوی اسمٰعیل اُٹھ بھاگے۔ اور چلتے ہوئے مولوی رشید الدین خان صاحب مولوی عبدالحی صاحب سے پوچھا کئے۔ وہ جواب دیتے تھے۔ ایسے قدماء کے خلاف نہ تھے۔ تیرھویں سوال میں کہ بدعت کی بحث تھی۔ مولوی عبدالحی نے کہا کہ میرے نزدیک بدعت حسنہ بھی ہے گو اصل ہر بدعت کی بد ہے۔ مگر بسبب نیکی کا اس میں ہو تو حسنہ ہو جاتی ہے۔ والافلا۔ مولوی رشید الدین خانصاحب نے کہا کہ اصل ہر بدعت کی بد نہیں ہے بموجب حدیث۔

من سن سنۃ حسنۃ ومن سن سنۃ سیئۃ الحدیث کے اور حدیث من احدث فی امرنا ھذا ما لیس منہ۔ اور حدیث .... من ابتدع بدعۃ ضلالۃ لا یرضاھا اللہ۔ کہ ان تینوں حدیثوں سے ثابت ہوا کہ نیا طریقہ نیک بھی ہوتا ہے۔ بد بھی اور خدا و رسول کی مرضی کے موافق بھی مخالف بھی۔ گمراہ بھی غیر گمراہ بھی۔ اسی سبب سے علماء نے کہا ہے کہ بعض بدعت واجب و مندوب و مباح۔ بعضے حرام و مکروہ۔ مولوی مخصوص اللہ صاحب نے کہا جس بدعت کی وجہ حسن و قبح کی ظاہر نہ ہو وہ کیا ہے۔ مولوی عبدالحی نے کہا مباح انہوں نے کہا اس تقدیر پہ بدعت و مباح میں کیا فرق ہے۔ مولوی عبدالحی ساکت ہو گئے۔ کسی نے کہا کہ احکام خمسہ میں سے ایک حکم کم ہو گیا۔ پھر مولوی عبدالحی نے کہا کہ ہر بدعت کو بُرا اس واسطے کہتا ہوں کہ کل بدعۃ کا کلیہ ظاہر پر رہے اور مخصوص نہ ہو جائے۔ خانصاحب نے کہا کہ تخصیص سے کیا قباحت لازم آتی ہے اور عمومات میں تخصیص مشہور ہے۔ مولوی محمد شریف صاحب نے پڑھا ما من عام الا

و قد خص منہ البعض۔ خانصاحب نے کہا کہ تینوں حدیثیں مذکورہ بالا تخصیص کو چاہتی ہیں پس تخصیص ضرور ہوئی۔ مولوی عبدالحی نے کہا کہ اصل ہر بدعت کی قبح بعض علماء کا مذہب ہے۔ خانصاحب نے کہا کہ یہ قول حضرت مجدد صاحب کا ہے۔ مگر ہمارے مذہب سے نہایت دور کہ اُن کے مذہب میں جس کی اصل شرع میں پائی جائے وہ سنت ہے۔ بدعت وہی ہے کہ جس کی اصل نہ پائی جائے پھر مولوی عبدالحی نے مطر میں جا کر کہا کہ یہ قول نووی کا ہے فتح المبین میں لکھا ہے۔ اُسی وقت فتح المبین شرح اربعین امام نووی کی پیش کی گئی۔ عبارت اس مقام کی باواز بلند مع ترجمہ پڑھی گئی پھر تو مولوی عبدالحی صاحب اچھی طرح سے قائل معقول[1] ہو گئے پھر اذان میں بعد دفن کے کلام ہوا۔ بعد کسی قدر تکرار کے کہا کہ میں کسی کو منع نہیں کرتا پھر کلام ہوا سوم کے فاتحہ میں بعد قیل و قال کے کہا کہ اگر اُس دن میں ثواب زیادہ جانتا ہے تو ممنوع۔ اور اگر ثواب زائد نہیں جانتا اور برعایت مصلحت کے کرتا ہے تو منع نہیں ہے۔ تمام ہوا خلاصہ نقل مجلس کا۔ پھر تو یہ حال ہوا کہ ہر ایک مسئلہ میں ادنیٰ ادنیٰ آدمی سے قائل ہونے لگے اور اطراف و جوانب میں بھی یہ تقریریں اور تحریریں جابجا پھیل پڑیں۔ سب پر ظاہر ہو گیا کہ مولوی اسمٰعیل کا طریقہ مخالف ہے تمام سلف صالحین کے اور اپنے خاندان کے بھی مخالف ہیں اور سبب اعتبار کا وہی نسبت خاندان کی تھی جب اُس کے بھی مخالف ٹھیرے تو کچھ اعتبار نہ رہا اور ساری قلعی کھل گئی اور ہر ایک جگہ جو اہل علم تھے[2] متوجہ ہوئے۔ ان کی بیدینی کے اظہار اور اُس کے رد لکھنے پر

---

[1] یہ مولوی عبدالحی صاحب کی سلامت طبع کی علامت ہے کہ حق واضح ہونے پر تسلیم سے گریز نہ کیا ورنہ آج کل کے مناظرین ایسا کوئی اور ہوتا تو میدان چھوڑ جاتا لیکن تسلیم نہ کرتا۔ شرف قادری

[2] اس میں غالباً سب سے زیادہ حصہ اعلیٰ حضرت امام اہل سنت مولانا شاہ احمد رضا خان بریلوی قدس سرہٗ کا ہے۔ آپ کی کل تصانیف ایک ہزار کے لگ بھگ۔ پچاس مختلف علوم و فنون پر حاوی ہیں چند ایک کے اسماء یہ ہیں (۱) سبحان السبوح عن عیب کذب مقبوح

عقائد وہابیہ خصوصاً امکان کذب کا رد بلیغ (۲) الکوکبۃ الشہابیہ
وجہ سے امام وہابیہ پر ستر اقوال فقہاء سے لزوم کفر ثابت کیا (۳) سل السیوف الہندیہ (۴)
حسام الحرمین جس میں آفتاب سے زیادہ روشن طریقہ سے حرمین شریفین کے علماء نے منکرین ختم
نبوت اور گستاخان بارگاہ الوہیت و رسالت پر حکم کفر و زندقہ صادر فرمایا (۵) سیف الجبار
از حضرت سیف اللہ المسلول مولانا فضل رسول بدایونی قدس سرہ العزیز (۶) تقدیس الوکیل
از مولانا غلام دستگیر قصوری (۷) الدرر السنیہ از شیخ الاسلام مولانا سید احمد بن زینی دحلان
مفتی مکہ مکرمہ (۸) السیوف البارقہ علی رؤس الفاسقہ از امام الفقہاء والمحدثین مولانا محمد
عبداللہ صاحب خراسانی (۹) تنزیہ الرحمن عن شائبۃ الکذب والنقصان از مولانا احمد حسن
پنجابی ثم کانپوری (۱۰) المرجع الدیانی علی راس الوسواس الشیطانی از مولانا محمد نبی بخش حلوائی
لاہوری (۱۱) شرح الصدور فی دفع الشرور مولانا مخلص الرحمان صاحب چاٹگامی (۱۲)
میزان عدالت فی اثبات شفاعت از مولانا محمد سلطان صاحب کشکی (۱۳) ہادی المضلین
از مولانا کریم اللہ دہلوی (۱۴) ازالۃ الشکوک جناب حکیم فخر الدین صاحب الہ آبادی (۱۵)
صحیح الایمان مولفہ علمائے بریلی (۱۶) شرح تحفہ محمدیہ فی رد الفرقۃ المرتدیہ از مولانا سید
اشرف علی گلشن آبادی (۱۷) معید الایمان مولانا مخصوص اللہ ابن مولانا شاہ رفیع الدین
دہلوی (۱۸) ذوالفقار حیدریہ علی اعناق الوہابیہ مولانا سید حیدر شاہ صاحب (۱۹) رسالہ
تحقیق توحید و شرک مولانا محمد حسن پشاوری المعروف بہ حافظ دراز شارح بخاری و محشی
قاضی مبارک (۲۰) رسالہ حیات النبی مولانا شیخ محمد عابد سندھی مدرس بزرگ مدینہ منورہ
(۲۱) گلزار ہدایت مولانا محمد صبغۃ اللہ مفتی مدراس (۲۲) تحقیق الفتوی فی ابطال الطغوی
معلم ابلغ مولانا محمد فضل حق خیرآبادی (۲۳) حجۃ العمل فی ابطال الحیل (۲۴) سو سوال و
جواب مولانا محمد موسیٰ دہلوی (۲۵) سلاح المومنین فی قطع الخارجین مولانا سید لطف الحق
ابن مولوی جلیل الحق قدرت اللہ قادری حسینی (۲۶) تحفۃ المسلمین فی جناب سید المرسلین مولانا
عبداللہ سہارنپوری (۲۷) رسم الخیرات مولانا خلیل الرحمن مصطفےٰ آبادی (۲۸) تحلیل ما احل اللہ
فی تقبیر ما اہل بہ لغیر اللہ مولانا خلیل الرحمن ممدوح (۲۹) سبیل النجاح الی تحصیل الفلاح



مولوی تراب علی لکھنوی (۳۰) سفینۃ النجاۃ مولانا محمد اسلمی ساکن مدراس (۳۱) تنبیہ
الضالین و ہدایۃ الصالحین جامع فتاوی علمائے دہلی و حرمین شریفین (۳۲) قوت الایمان
مولوی کرامت علی جونپوری (۳۳) احقاق الحق مولانا سید بدر الدین صاحب حیدرآبادی۔
(۳۴) خیر الزاد مولانا ابو العلا محمد الملقب بہ خیر الدین مدراس (۳۵) نعم الانتباہ لدفع
الاشتباہ مولانا معلم ابراہیم خطیب جامع (۳۶) دفع البہتان فی رد بعض احکام
تنبیہ الانسان مولانا محمد یونس صاحب (۳۷) ہدایۃ المسلمین الی طریق الحق والیقین
قاضی محمد حسین صاحب کمی (۳۸) تاریخ وہابیہ دیوبندیہ از مولانا منشی لعل خان صاحب مدراسی
قدس سرہ ان کے علاوہ اور بے شمار کتب ہیں جن کے ذکر کے لئے الگ دفتر کی ضرورت ہے
چند اور اسماء ملاحظہ ہوں۔

(۳۸) الدولۃ المکیۃ علم غیب کے موضوع پر مبسوط عربی کتاب، حالت علالت میں
صرف آٹھ گھنٹوں میں لکھی گئی۔ از اعلیٰ حضرت مولانا احمد رضا خان بریلوی (۳۹) اعلاء
کلمۃ اللہ فی بیان ما اہل بہ لغیر اللہ (۴۰) الفتوحات الصمدیہ از شیخ الاسلام
والمسلمین حضرت پیر مہر علی شاہ صاحب گولڑوی قدس سرہ (۴۱) وہابیہ کی امامت
مولانا امام الدین قادری سیالکوٹی (۴۲) الصواعق الالٰہیہ فی الرد علی الوہابیہ از حضرت
شیخ سلیمان بن عبدالوہاب قدس سرہ (محمد ابن عبدالوہاب نجدی کے بڑے بھائی)۔
(۴۳) احقاق الحق رد تقویۃ الایمان مولانا نصیر احمد پشاوری تلمیذ رشید مولانا حافظ
دراز صاحب (۴۴) سیف المقلدین مولانا عبدالجلیل پشاوری (۴۵) امتناع النظیر
علامہ محمد فضل حق خیرآبادی (۴۶) بوارق محمدیہ (۴۷) المعتقد المنتقد مولانا فضل
رسول بدایونی (۴۸) اذاقۃ الآثام مولانا نقی علی خان والد ماجد اعلیٰ حضرت بریلوی۔
(۴۹) انتصار الحق فی الرد علی معیار الحق مولانا ارشاد حسین رامپوری (۵۰) سیف
الابرار المسلول علی الفجار (فارسی) مولانا عبدالرحمن سلہٹی (۵۱) جامع الشواہد لاخراج
غیر المقلدین من المساجد محدث جلیل مولانا وصی احمد سورتی (۵۲) الحق المبین
نفی الظل والفیئ غزالی زمان علامہ احمد سعید کاظمی شیخ الحدیث جامعہ اسلامیہ

ان ہی سببوں سے آگ اُن کے فتنے کی ٹھنڈی ہو گئی اور نئے دین والے بھی زبان دبا کر بات کرنے لگے اور توجہ بات بنانے میں ہوئی اور تقیہ جاری ہوا ہزاروں ہزار آدمی اُس طریقہ سے تائب ہوئے صرف وہی لوگ کہ جن کو سخن پروری کا پاس دین پر غالب تھا۔ یا جن کو وہ پیشہ واسطہ ہوا دنیا پیدا کرنے کا۔ اُس طریق پر قائم رہے مگر نہایت ذلت وخواری کے ساتھ۔ اہل علم کی مجلسوں میں تقیہ سے گذارا کرتے۔

مولوی اسمٰعیل وغیرہ ارکان دین جدید نے بھی اس بحث کو کم کر کے وعظ کو منحصر کیا جہاد کی ترغیب پر اس حیلہ جمیلہ سے کہ امر محمود ہے۔ بہت لوگ اکٹھے ہوئے اور روپیہ جنس بھی جس کو توفیق ہوئی۔ بقدر حوصلہ دیا۔ ایک جماعت کے ساتھ گئے

---

بہا دلپور (۵۴) جاء الحق حکیم الامت مولانا مفتی احمد یار خان قدس سرہٗ (۵۵) اطیب البیان رد تقویۃ الایمان۔ صدر الافاضل مولانا نعیم الدین مراد آبادی (۵۶) دبوس المقلدین۔ مفتی اعظم پاکستان مولانا ابو البرکات سید احمد صاحب (لاہور) (۵۷) موت کا پیغام۔ محدث اعظم پاکستان مولانا سردار احمد صاحب قدس سرہٗ (لائل پور) (۵۸) دیوبندی مذہب۔ ادیب کامل مولانا غلام مہر علی چشتیاں شریف (۵۹) سید احمد کی صحیح تصویر۔ مولانا وحید احمد مسعود۔ (۶۰) خون کے آنسو۔ خطیب مشرق مولانا مشتاق احمد نظامی مدیر پاسبان الٰہ آباد (۶۱) شواہد الحق۔ رئیس العلماء مولانا علامہ یوسف نبہانی بیروت (۶۲) وجیز الصراط۔ مولانا فیض عالم ہزاروی قدس سرہٗ (۶۳) انوار آفتاب صداقت مولانا قاضی فضل احمد انسپکٹر پولیس پنشنر لدھیانہ (۶۴) توضیح البیان۔ علامہ مولانا غلام رسول سعیدی (۶۵) مسائل اہل سنت۔ شرف قادری (۶۶) فاضل بریلوی علمائے حجاز کی نظر میں۔ پروفیسر مسعود احمد۔ ایم اے پی۔ ایچ۔ ڈی سندھ (۶۷) اعلیٰ حضرت بریلوی کا مقام فقر۔ اختر شاہجہانپوری (۶۸) شفاعت کی حقیقت۔ محقق کامل مولانا سنا مہر الدین (لاہور) (۶۹) تاریخ وہابیہ دیوبندیہ مولانا منشی لعل خان مدراسی (۷۰) تاریخ اعیان وہابیہ مفتی قادری محمد محبوب علی خاں لکھنوی۔ ۱۲ شرف قادری۔



افغانستان کو۔ اور سید احمد کو امیر المومنین بنایا اور سکھ پر جہاد کا عزم کیا مگر اُس میں بھی وہی پیشین گوئیاں کہ فلانی تاریخ رنجیت سنگھ رئیس کفرہ سکھ امیر المومنین کے ہاتھ سے مارا جائیگا۔ اور فلانی تاریخ فلانا ملک فتح ہوگا اور نماز عید کی فلانے سال میں امیر المومنین جامع مسجد لاہور میں پڑھیں گے اور اللہ کا یوں حکم ہوا ہے اور لڑائی کے وقت توپ بندوق سکھوں کی بند ہو جائیگی۔ بلکہ بعضے افغان اسی شرط پر داخل بیعت ہوئے تھے جبھی مقابلہ ہوا۔ فقرائے کفرہ سکھ کے سامنے سے جان بچا کر صاف بھاگ گئے۔ اور عار جہاد سے بھاگ جانے کی کہ بڑا گناہ کبیرہ ہے لغفیا کی اور اہل پشاور کے مخالفوں سے مل کر مسلمانوں کا قتل ونہب کیا جب فوج سکھ متوجہ پشاور ہوئی۔ سننے کے ساتھ بھاگ کر راہ پنجتار کی لی۔ پنجتار کا رئیس فتح خان نام اور سب افغان بہت تعظیم وتکریم سے پیش آئے اور بیعت کی جہاد پر اور اطاعت وفرمانبرداری جیسے چاہیئے ویسی کی اپنے تمام ملک کا خراج بھی امیر المومنین کی سرکار میں داخل کرنا قبول کیا اور عامل حاکم اُن کے اپنے اپنے مکانوں پر مقرر کرا دیئے تحصیل وحکم ان کا جاری کرایا اور مقدور والوں نے جو بیچارے وہاں تھے اپنے گھر کے مال سے عورتوں کے منہ بولہ تک سے بھی دریغ نہ کیا۔ پاس ایمانداری کا جیسے چاہیئے وہ بجا لائے واقع میں افغان کی قوم دینداری کے باب میں بڑی مضبوط ہیں۔ دین کے نام پر ان کو جان دینا ایسا عزیز ہے کہ اوروں کو جان رکھنا۔ مولوی اسمٰعیل اتنی ہی حکومت کا تحمل نہ کر سکے۔ آپے سے باہر ہو گئے۔ تنطلبات بیجا اور دین جدید کے احکام جاری کر دیئے اور سید احمد کے نام پر صلی اللہ علیہ وسلم کا لفظ تجویز ہوا۔ اور سکہ مہر کا یہ ٹھہرا اسمہٗ احمد اور جو صراط مستقیم میں سید احمد کو پیغمبر بنانے کی تمہید کر رکھی تھی۔ اُس کا اظہار شروع کیا اور فقہا پر لعن طعن وتشنیع کتب حنفیہ پر برملا کرنے لگے اور پٹھانوں کے ناموس ومال وجان سے تعرض شروع کیا۔ ہر چند معززآدمیوں نے سمجھایا۔ نہ مانا۔ وہ بیچارے تنگ

آئے اور مشورہ کیا کہ ہم نے سکھ پر جہاد کے واسطے ان کو رئیس بنایا یہ لوگ جو معاملہ
کافروں سے چاہیئے ہمارے اوپر جاری کرتے ہیں۔ سکھ کے مقابلہ میں اُس نامردی سے
بھاگے اور مسلمانوں کے جان و مال پر اس قدر دلیری کرتے ہیں۔ دین و ایمان کا بھی ان کے
کچھ ٹھکانا نہیں ہے۔ دفع کیا چاہیئے۔ مگر ایک بار پھر بھی یہ سب حال ظاہر کرنا
چاہیئے۔ چنانچہ عالموں اور سرداروں کو بھیجا جو کہنا تھا کہا۔ مگر مولوی اسمٰعیل نے ایک نہ
سنی آخر مسلمانوں نے جتنے کہ آدمی ہمراہی مولوی اسمٰعیل کے جہاں جہاں متعین اور
ظلم اور اجرائے حکم دین جدید میں مشغول تھے۔ ایک مرتبہ سب کو مار ڈالا۔ فتح خان نے
عذر کیا کہ میں اسی روز سیاہ کے واسطے کہتا تھا کہ حد اعتدال سے بڑھنا اور دین جدید
کے احکام جاری کرنا اور لوگوں کے جان و مال و ناموس سے تعرض کرنا مناسب نہیں ہے
اب کام ہاتھ سے نکل گیا کہ تمام ملک پھر گیا۔ کچھ اس کا تدارک نہیں ہو سکتا مگر تم کو
اس ملک سے بچا کر باہر نکالے دیتا ہوں۔ پھر جو کچھ مقدر میں ہوگا ظہور میں آئے گا
سید احمد اور مولوی اسمٰعیل وغیرہ چند آدمیوں کو کہ ہمراہ تھے۔ اُس ملک کی حد سے
باہر نکال کر اپنے ملک کی رعایا کی استمالت اور انتظام کے واسطے پھرا۔ سید احمد
وغیرہ بھاگے جاتے تھے کہ عین بھاگنے کی حالت میں ایک جماعت وہاں پہنچی کہ اُن سب
کو مار ڈالا۔ کوئی کہتا ہے کہ سکھ تھے، کوئی کہتا ہے پٹھان تھے۔ اُن میں سے کوئی نہ بچا
اور جو اکثر بھاگ کر آئے سو ملک پنجاب رہے تھے اور وہ صدمہ کہ بالیقین مظلوم
مسلمانوں کے ہاتھ سے اُٹھایا۔

اب سید احمد کے اُمتی لوگ مختلف ہیں، کوئی کہتا ہے کہ رجعت کریں گے یعنی
پھر کر آئیں گے اور جو وعدے کئے ہیں سب کو سچ کریں گے۔ کوئی کہتا ہے کہ فلانے
پہاڑ پر زندہ موجود ہیں مگر خلق کی نگاہ سے چھپے ہوئے ہیں۔ اور جس پر چاہتے ہیں،
ظہور کر دیتے ہیں [illegible]



[illegible] دیکھا اور اُن سے یہ خرافات سُنیں۔ بعضے خبیثوں نے ان دنوں میں افترا کیا
[illegible] رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم پر اور ایک عبارت وضعی کو نسبت کیا ہے
رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی طرف وہ یہ ہے۔

وعن ابی ھریرۃ قال قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم یکون فی
امتی رجل اسمہ احمد خلقہ کخلقی لیس خلقہ کخلقی ویکون خلیفۃ
اللہ فی الارض فیقاتل الکفار فیغیب بعد فتح قلیل عن الناس الا ما
شاء اللہ ولھم درجات الصد یقین ثم یخرج رجل من خلفائہ
المشرق ویبایع الناس علی غیبۃ الامام ویومئذ وقع النزاع بین
الناس فی التامین ینکرہ الناس ویخالفون فیہ الا انھم یھود ھذہ
الامۃ انا بری منہ وھم بریئون منی ثم یخرج بعد عشر وبضع سنین
یملأ الارض قسطا وعدلا کما کانت ملئت جورا وظلما من باشرہ
فی القتال الاول کانت لھم درجات اھل بدر شھداء کشھداء اھل
بدر اخرجہ البیھقی فی دلائل النبوۃ۔

دیکھو ایسا صریح افترا اور جرأت کتاب کے نام لینے کی اور لیاقت یہ کہ
عبارت بھی قاعدۂ عربیت سے درست نہیں۔ الغرض سید احمد اور مولوی
اسمٰعیل کے مرنے سے یہ ہنگامہ فرو ہو گیا تھا۔ مولوی اسحٰق کے باعث سے پھر کچھ کچھ
بھڑک اُٹھا۔ طریقہ اُس کا یوں ہوا کہ بعد مرنے شاہ صاحب کے مولوی اسحاق اُن
کے وارث و جانشین ہوئے۔ وعظ و فتویٰ میں موافق سلف کے تھے اور مذہب
اسمٰعیل کے مخالف اُن کے ہاتھ کے لکھے ہوئے فتوے موجود ہیں مگر آدمی نہایت
سادے سیدھے سلیم تھے۔ کسی طرح کی قوت اور حرکت اُن کی طبیعت میں نہ تھی۔
جیسا علم ویسا ہی بیان سلامت روی سے بسر اوقات کرتے تھے جب اُنکے
داماد مولوی نصیر الدین امیر المؤمنین بنے اور فکر و تدبیر طلب و تحصیل روپیہ کی
مولوی اسحاق سے متعلق ہوئی۔ اسمٰعیلیہ طریق کے لوگوں کا اُنکے یہاں دخل ہوا

اور اُن کی تالیف و ملانا ضرور پڑا۔ وہ لوگ۔ اس کام کے بڑے بانی کار تھے۔ اس
اختلاط کے باعث کسی قدر وہ بھی جھکے اور باتیں گول گول کہنے لگے تاکہ دونوں
فریق راضی رہیں اور اُن کی کم گوئی کے سبب ایک مدت تک پردہ پڑا رہا پھر
ظاہر ہو چلا باہر والے اور جن کو کم ملاقات تھی۔ ویسے ہی معتقد رہے اور کثرت
صحبت والے اس بات کو پاکر بھڑک گئے۔ آخر کو غلبہ اسمٰعیلیہ کا اُن کے مزاج
پر ہو گیا۔ اور بھی اسمٰعیلیہ لوگوں کا اُن پر ایک اور بڑا دباؤ ہو گیا۔ وہ یہ کہ بسبب
فوج کشی انگریزوں کے کابل وغیرہ پر اس ملک میں تخلل پڑا اور روپیہ جو مہاجنوں کے ذمہ
سے اُس طرف کو بھیجا تھا مارا گیا۔ اور مولوی نصیرالدین مر گئے۔ مہاجنوں سے وہ روپیہ
لینا منظور ٹھیرا اور حاجت ہوئی عدالت میں نالش کرنے کی۔ چنانچہ تا صدر الٰہ آباد وہ
مقدمے پہنچے۔ اور مولوی اسحاق نے ڈگریاں حاصل کیں چونکہ وہ روپیہ اور بہت سا
روپیہ کر ابھی پہنچا نہ تھا لایا ہوا اُنہیں اسمٰعیلیہ کا تھا۔ اُن سے ہر طرح کا دغدغہ اور
محل خوف تھا۔ اُن ایام میں مولوی اسحاق کی اسمٰعیلیت اور بھی بڑھ گئی اور اُن کی
کتابوں میں اگرچہ اسمٰعیلیہ کا سا زور و شور نہیں ہے اور بہت تنزل ہے یعنے
بعضی باتوں کو کہ مولوی اسمٰعیل مطلق کفر و شرک کہتے ہیں۔ مولوی اسحاق اُن
میں سے کسی کو مکروہ کسی کو حرام کسی کو جائز کسی کو مختلف فیہ کہتے ہیں کسی میں
تفصیل کرتے ہیں کہ ایک طرح درست اور ایک طرح نادرست۔ مگر جو اصل نجدیہ کی
باتیں ہیں وہ اُن کے کلام میں ہیں۔ کوئی کھلی ہوئی کوئی دبی ہوئی۔ ایک اور بڑا پردہ
اُن کی کتابوں کی عیب پوشی کا یہ تھا کہ ہر جگہ سے نقل و سند لے آئے۔ ہر مسئلہ پر
حدیث و تفسیر فقہ و تصوف کی کتابوں سے اور کتابوں کی عبارتیں لکھ دیں اور یہ بات
اسمٰعیلیہ میں نہ تھی۔ ظاہر میں دیکھنے والوں نے سمجھا کہ یہ تو موافق ہیں سلف کے اور
اُن کی سند لاتے ہیں۔ یہ تو سُنی مسلمان ہیں۔ نجدی اسمٰعیلی نہیں ہیں جب وہ کتابیں
اہلِ تحقیق کی نظر سے گذریں نقل کو مطابق کیا۔ اصل سے تو عجب گل کھلا کہ تغیر و
تصرف و کمی و بیشی ان میں بہت ہے اور نقل مطابق اصل کے نہیں ہے کہیں



ایک فقرہ بیچ میں سے اڑا دیا کہیں بڑھا دیا۔ کہیں قول مردود کی نقل پر کفایت
کی کہیں نقل کی، اصل میں اصل ہی نہیں، اور دونوں کتابیں یعنی مأتہ المسائل و اربعین
میں باہم اختلاف اس طرح کی خرابیاں اور رسوائیاں ان کتابوں میں بہت ہیں اور اہلِ
تحقیق کی کوششوں سے یہ حال سب ظاہر ہوا اور مشہور ہو گیا ہے۔

# دوسرا باب

## نجدیہ کے عقائد کے بیان میں

اس مذہب میں چند رسالے لکھے گئے کہ علمائے اسلام نے سب کا رد کیا سب
سے بڑا کتاب التوحید ہے تصنیف محمد بن عبدالوہاب کی اس کے رد کا نام ہدیۃ
مکیہ ہے اور اُسی محمد بن عبدالوہاب نے اپنی کتاب کو مختصر کیا۔ اُس میں بھی اصل
مطلب سب موجود ہے۔ وہی کتاب التوحید صغیر پہلے دن مکہ معظمہ میں گئی کہ علمائے
مکہ نے اس کا رد لکھا۔ اور تقویۃ الایمان گویا اُسی کا ترجمہ و شرح ہے۔ راقم اسی
کا ترجمہ لکھ کر بعد بڑھانے لفظ فائدہ کے اشارہ کر دیگا کہ تقویۃ الایمان میں بھی
یوں ہی لکھا ہے۔ اُس کے بعد نقل کریگا۔ کلام علمائے مکہ کا کہ دونوں کے رد کے
واسطے کافی ہوا اور بعد ترجمہ کے لفظ فائدہ کا بڑھا کہ تائید اُس کی کرے گا۔
شاہ عبدالعزیز وغیرہ مولوی اسمٰعیل کے بزرگوں کے اقوال سے۔

نجدی نے کہا۔ اما بعد فهذا التفصيل لما اجمله وتلخيص لما فصله
المولى المستطاب امير المؤمنين امام الموحدين الشيخ عبدالوهاب
طوبى له وحسن مآب اقتصرنا لا من كتابنا الكبير لتسهيل الضبط على
كل قارئ من الكبير والصغير مرتب على بابين الباب الاول فى رد الشرك
والباب الثانى فى رد البدعة۔

**الباب الاول۔ فى رد الشرك وفيه خمسة فصول الفصل**
**الاول۔ فى تحقيق الشرك وتقبيحه وتقسيمه۔**

---

لہ حضرت سیف اللہ المسلول مولانا فضل رسول بدایونی نے مأتہ مسائل وغیرہ کے رد میں تصحیح المسائل [illegible]

ترجمہ۔ لیکن پس یہ تفصیل ہے اور تلخیص ہے اُس کی کہ مولا پاک امیر المومنین امام الموحدین شیخ عبد الوہاب نے اُسے اجمال و تفصیل سے بیان کیا ہے ہم نے اپنی بڑی کتاب سے اختصار کیا کہ ہر چھوٹے بڑے پڑھنے والے پر اس کا ضبط آسان ہو۔ مرتب ہے دو باب پر۔ پہلا ردّ شرک میں دوسرا ردّ بدعتیں۔ پہلے میں پانچ فصلیں ہیں پہلی فصل شرک کی تحقیق اور برائی اور تقسیم میں۔

علماء مکہ معظمہ نے کہا۔ اما بعد فقد ورد الصحيفة الردية عن الرسالة النجدية ضحوة الجمعة سابع شهر المحرم سنة ١٢٢١ بحرم الله المحترم بيت الله المكرم وجند شياطين النجد اليها قاصدة على نيات خبيثة وعزائم فاسدة والاخبار موحشة غير راشدة وما فعلوا بالطائف من القتل والنهب والسبي وهدم مسجد عبد الله بن عباس رضي الله عنه ينذر باساءة ادبهم في البلد الامين فاجتمع علماء مكة المعظمة زادها الله شرفا بعد صلوة الجمعة عند باب الكعبة واكبوا على مطالعة الرسالة النجدية ليحقق ما فيها من الغي والضلال وامرني المدبر وانا احمد بن يونس الباعلوي بكتابة ما قالوا رحمهم الله تعالى۔

ترجمہ۔ لیکن بعد حمد و صلوٰۃ کے پس آیا بُرا صحیفہ یعنی نجدیہ کا رسالہ اول وقت جمعہ کے دن ساتویں محرم ١٢٢١ھ کو اللہ کے بزرگ گھر میں اور لشکر نجد کے شیطانوں کا اللہ کے گھر کی طرف قصد کرنے والا ہے۔ ناپاک نیت اور بُرے ارادے سے اور خبریں بڑی وحشتناک ہیں اور طائف میں جو انہوں نے کیا لوٹنا اور مار ڈالنا اور قید کرنا اور عبد اللہ بن عباس رضی اللہ عنہ کی مسجد ڈھا دینا اس سے معلوم ہوتا ہے کہ مکہ معظمہ میں بھی بے ادبی کریں گے پس علماء مکہ معظمہ کے اکٹھے ہوئے بعد نماز جمعہ کے کعبہ کے دروازے کے آگے اور نجدیہ کے رسالے کے دیکھنے پر مصروف ہوئے کہ اُس کی گمراہی تحقیق کریں اور مجھ کو کہ احمد بیٹا یونس باعلوی کا ہوں مدبر نے حکم کیا کہ علماء جو اس پر کلام کریں لکھتا جاؤں پس شروع کیا میں نے لکھنا اس کا کہ عالموں نے کہا



اللہ تعالیٰ اُن پر رحم کرے ۔۔۔ قال النجدي

اعلموا ان الشرك قد شاع في هذا الزمان وذاع والامر قد آل الى ما وعد الله وقال وما يؤمن اكثرهم بالله الا وهم مشركون

جانو کہ تحقیق شرک اس زمانہ میں پھیل گیا اور جیسا اللہ نے وعدہ کیا ویسا ہی ہو گیا اللہ نے کہا تھا اور نہیں مسلمان اکثر لوگ مگر کہ شرک کرتے ہیں۔

فائدہ۔ تقویۃ الایمان کے پہلے باب میں یہی بیان کیا لمبی تقریر سے خلاصہ اُس کا یہ ہے کہ شرک لوگوں میں بہت پھیل رہا ہے اور اصل توحید نایاب ہے جیسا فرمایا اللہ صاحب نے سورہ یوسف میں

وما يؤمن اكثرهم بالله الا وهم مشركون

اور نہیں مسلمان ہیں اکثر لوگ مگر کہ شرک کرتے ہیں۔

یعنی اکثر لوگ کہ دعویٰ ایمان کا رکھتے ہیں سو شرک میں گرفتار ہیں۔

قالوا ان هذا الكلام انواع من الفساد منها ان الآية الكريمة بيان الحال لا وعد في الاستقبال وكفى حجة على ذلك سوق المقال قال الله تعالى وما اكثر الناس ولو حرصت بمؤمنين وما تسألهم عليه من اجر ان هو الا ذكر للعالمين ۝ وكاين من اية في السموات والارض يمرون عليها وهم عنها معرضون وما يؤمن اكثرهم بالله الا وهم مشركون افامنوا ان تاتيهم غاشية من عذاب الله او تاتيهم الساعة بغتة وهم لا يشعرون۔

کہا علمائے اسلام نے نجدی کے اس کلام میں بہت طرح کے فساد ہیں ایک اُن میں سے یہ کہ آیۂ کریمہ حال کا بیان ہے نہ وعدہ ہے آگے کا جیسے نجدی نے ٹھہرایا اور دلیل کافی اس بات پر سوق کلام ہے اللہ تعالیٰ نے فرمایا اور نہیں اکثر آدمی اگرچہ بہت خواہش ہو تیری مومن اور نہیں مانگتا تو اُن سے اُس پر اجر نہیں ہے مگر وہ نصیحت واسطے سارے عالم کے اور بہت نشانیاں ہیں آسمان اور زمین میں کہ اُن پہ گذرتے ہیں اور اُن نشانیوں سے وہ منہ پھیر لیتے ہیں اور نہیں کہتے اللہ کو خالق اکثر انکے مگر یہ کہ وہ شرک کرتے ہیں غیر کی عبادت کر کے کیا نڈر ہوئے کہ آجائے اُن پر ڈھانک لینے والی آفت اللہ کے عذاب سے یا آجائے انکو قیامت اچانک اور انکو خبر نہ ہو۔ فقط۔ دوسرا فساد نجدی کے کلام میں یہ ہے۔

ومنها ان المراد بالایمان فی قوله تعالیٰ
یؤمن لیس بالمعنی الشرعی بل المراد
منه قول خالقیة الله تعالیٰ کما کان
حال المشرکین من قریش عن ابن عباس
فی تفسیر هذه الآیة ولئن سألتهم
من خلقهم ومن خلق السمٰوٰت والارض
لیقولن الله فذلك ایمانهم وهم
یعبدون غیره فذلك شرکهم اخرجه
البخاری وغیره ولما قال اهل السنة
ان الایمان هو التصدیق اوّله المعتزلة
هذه الآیة رداً علی اهل السنة علی فهم
انها تدل علی اجتماع الایمان مع الشرك
مع ان الشرك لا یجتمع مع التصدیق
بجمیع ما جاء به النبی صلی الله علیه وسلم
فان التوحید ایضاً منها فاجاب اهل
السنة بان المراد بالایمان لیس ههنا
بالمعنی الشرعی وهذا التفصیل مذکور
فی کتب التفسیر والعقائد فهذا قال
الملعون النجدی تفسیر بالرأی علی
خلاف التفسیر الصحیح المروی فی
الصحاح وشذ مخالفاً من الجماعة

کہ مراد ایمان سے یؤمن میں ایمان بمعنی شرعی
نہیں ہے بلکہ مراد ایمان سے اللہ کا خالق
کہنا ہے۔ جیسا کہ مشرک قریش کے کہتے
تھے۔ ابن عباس رضی اللہ عنہ سے اس
آیت کی تفسیر میں روایت ہے کہ انہوں
نے کہا اگر تو اُن سے پوچھے کہ کس نے پیدا
کیا اُن کو اور آسمان و زمین کو تو کہتے ہیں اللہ نے
پس یہ اُن کا ایمان ہے سو وہ عبادت کرتے
ہیں اللہ کے غیر کی یہ اُنکا شرک ہے۔ صحیح
بخاری وغیرہ میں یہ حدیث ہے اور جب اہل
سنت نے کہا کہ ایمان تصدیق ہے معتزلہ
اہل سنت پر رد میں اس آیت کو لائے یہ سمجھ کر
کہ اس آیت سے معلوم ہوتا ہے جمع ہونا ایمان
کا ساتھ شرک کے باوجودیکہ شرک تصدیق کے
ساتھ جمع نہیں ہوتا کیونکہ جو پیغمبر صلی اللہ علیہ
وسلم لائے اُس میں توحید بھی ہے۔ اہل سنت نے
جواب دیا کہ مراد ایمان سے یہاں معنی شرعی نہیں ہے
یہ تفصیل عقائد و تفسیر کی کتابوں میں مذکور ہے
پھر جو ملعون نجدی نے کہا وہ تفسیر ہے اُس کی
رائے سے خلاف تفسیر صحیح کے اور جماعت
کے مخالف۔

**فائدہ۔** حاصل آیہ کریمہ کا یہ ہے کہ اللہ تعالیٰ بیان فرماتا ہے۔ حال اُن لوگوں کا کہ باوجود حرص نبی صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے ایمان لانے والے نہیں ہیں اور اُن کا اللہ کو خالق



کہنا ساتھ عبادت غیر کے مفید نہیں[1] مگر یہ مسلمان مشرک ہیں یا آگے کو مسلمان مشرک ہوں گے۔

قال النجدی وظهر ما قال رسول الله
لا تقوم الساعة حتی تلحق قبائل من
امتی بالمشرکین وحتی تعبد قبائل من
امتی الاوثان رواه الترمذی وعن
عائشة قالت سمعت رسول الله یقول
لا یذهب اللیل والنهار حتی تعبد اللات
والعزّی فقلت یا رسول الله ان کنت
لاظن حین انزل الله هو الذی ارسل
رسوله بالهدی ودین الحق لیظهره
علی الدین کله ولو کره المشرکون
ان ذلك سیکون تاماً قال انه سیکون
ما شاء الله ثم یبعث الله ریحاً طیبة
فتوفی من کان فی قلبه حبة من
خردل من ایمان فیبقی من لا خیر
فیه فیرجعون الی دین آبائهم
رواه مسلم فانا نری عامة مؤمنی
هذا الزمان مشرکاً

اور کہا نجدی نے ظاہر ہوا وہ جو کہا تھا
رسول اللہ نے کہ نہیں آئیگی قیامت یہاں
تک کہ مل جائیں کتنی قومیں میری امت سے
مشرکوں میں اور یہاں تک کہ پوجنے لگیں
کئی قومیں میری امت سے اوثان کو روایت
کیا اس حدیث کو ترمذی نے عائشہ سے
روایت ہے میں نے سُنا پیغمبر خدا سے کہ
کہتے تھے نہیں قیامت آئیگی یہاں تک کہ
پُوجے جائیں لات و عزّی سو میں نے کہا یا
رسول اللہ میں جانتی تھی جب اتاری اللہ نے
آیت هو الذی ارسل رسوله الخ یوں
کہ دین حق کا غلبہ آخر تک رہیگا۔ فرمایا کہ جبتک
اللہ چاہے گا رہیگا۔ پھر بھیجے گا اللہ ایک
ہوا اچھی سو مر جائیگا جس کے دل میں رائی
کے دانے بھر ایمان ہوگا پھر رہ جائیں گے وہی
لوگ کہ جن میں کچھ بھلائی نہیں سو پھر جاویں گے
اپنے باپ دادوں کے دین پر۔ روایت کیا اس
حدیث کو مسلم نے سو ہم دیکھتے ہیں اس زمانہ کے سارے مسلمانوں کو مشرک۔

**فائدہ۔** تقویۃ الایمان میں لکھا ہے۔ اس حدیث سے معلوم ہوا کہ آخر زمانہ میں قدیم شرک بھی رائج ہوگا سو پیغمبر خدا کے فرمانے کے موافق ہوا۔

---

[1] یہ مطلب نہیں ہے کہ حضورؐ کے زمانے کے مسلمان مشرک ہیں یا آئندہ مسلمان مشرک ہوں گے ۱۲

قالوا ایها الشقی الغبی الغوی ان کنت مستیقنا ان هذا الزمان هو الزمان الموعود فی هذه الاحادیث فانت وابوك وجندك علی علمك قطعا ممن لاخیر فیه ورجعوا الی دین آبائهم ولیس فی قلبك وفی قلب جندك حبة من خردل من الایمان فان من کان فی قلبه حبة من خردل من الایمان فقد توفی فکیف تدعی الایمان لك لابیك وجندك وکیف کان ابوك امیر المومنین ونحن نقول کما قال الجماعة ان هذا حال اشرار الناس الذی لاتقوم الساعة الا علیهم ولیس هو بزماننا قطعا فان شیئا من الآیات الکبری لم توجد الی الآن فنحن بفضل الله تعالی نؤمن بالله ورسوله۔

کہا علمائے اسلام نے اے شقی بیوقوف گمراہ اگر تجھ کو یقین ہے کہ یہ زمانہ وہی زمانہ موعود ہے پس تو اور تیرا باپ اور تیرا لشکر تیرے علم کے موافق نرے بے ایمان باپ دادے کے دین پر پھرے ہوئے ہیں۔ کیونکہ جن کے دل میں رائی کے دانہ بھر ایمان تھا وہ تو مر گئے پھر تو اپنے اور اپنے لشکر اور اپنے باپ کے ایمان کا دعویٰ کیوں کرتا ہے اور تیرا باپ کیسے امیر المومنین ہوا اور ہم کہتے ہیں جیسا کہ کہا جماعت نے کہ حدیث شریف میں بیان ہے حال اُن لوگوں کے کہ قیامت نہ آئے گی۔ مگر اُن پر اور وہ یہ زمانہ نہیں ہے۔ یقینی کیونکہ کوئی بڑی علامتوں قیامت سے ابھی تک نہیں پائی گئی پس ہم اللہ کے فضل سے ایمان لانے والے ہیں اللہ اور رسول کے ساتھ۔

قال النجدی فواحد یعبد النبی ومتبعیه حیث یعتقدهم شفعاءه واولیائه وهذا اقبح انواع الشرك

پس کوئی پوجتا ہے پیغمبر کو اور پیغمبر کے پیرووں کو اس طرح کہ اُنکو اپنا شفیع و ولی اعتقاد کرتا ہے اور یہ بدترین انواع شرک کا ہے۔

**فائدہ** تقویۃ الایمان میں آیۂ کریمہ والذین اتخذوا من دونه اولیاء کے بعد لکھا کہ اس آیت سے معلوم ہوا کہ جو کوئی کسی کو اپنا حمایتی سمجھے گو کہ یہی جان کر کہ اس کے سبب سے خدا کی نزدیکی حاصل ہوتی ہے سو وہ بھی مشرک ہے۔ اور



جھوٹا اور اللہ کا ناشکرا اور آیۂ کریمہ قل من بیدہ ملکوت کل شیئ کے بعد لکھا۔ معلوم ہوا کہ پیغمبر خدا صلی اللہ علیہ وسلم کے وقت کے کافر بھی اپنے بتوں کو اللہ کے برابر نہیں جانتے تھے۔ بلکہ اُسی کی مخلوق اور اُسی کا بندہ سمجھتے تھے اور اُن کو اس کے مقابلہ کی طاقت نہیں ثابت کرتے تھے مگر یہ پکارنا اور منتیں ماننی اور نذر و نیاز کرنی اور اُن کو اپنا وکیل اور سفارشی سمجھنا یہی اُن کا کفر و شرک تھا سو جو کوئی کسی سے یہ معاملہ کرے گو کہ اس کو اللہ کا بندہ اور مخلوق ہی سمجھے سو ابوجہل اور وہ شرک میں برابر ہیں۔

قالوا معاذ الله ان یکون اعتقاد شفاعة النبی ومتبعیه وولایتهم شرکا وعبادة اما تفهم ایها الملعون ان الاعتقاد الثابت بالقرآن کیف یکون شرکا قال الله تعالی انما ولیکم الله ورسوله والذین آمنوا فان حزب الله هم الغالبون ۝ واثبت الصحابة ومن بعدهم فی قوله تعالی فما تنفعهم شفاعة الشافعین ۝ وما لهم فی الارض من ولی ولا نصیر ۝ ثبوت الشفاعة والولایة والنصرة للمومنین والایما کان لنفی نفعها عن الکافرین عند قصد تقبیحهم معنی وهذا ایذکر علی سبیل التفصیل فی التفسیر والعقائد فی ذیل قولهم الشفاعة حق والبحث مع المعتزلة المنکرین وثبت فی الحدیث

کہا علمائے اسلام نے معاذ اللہ کہ پیغمبر اور پیغمبر کے پیرووں کی شفاعت اور ولایت کا اعتقاد شرک و عبادت ہو۔ اے ملعون کیا تو نہیں سمجھتا کہ جو چیز قرآن سے ثابت ہے اس کا اعتقاد کیونکر شرک ہوگا اللہ تعالیٰ نے فرمایا ہے نہیں ہے ولی تمہارا مگر اللہ اور اللہ کا رسول اور جو ایمان لائے پس بیشک اللہ کے گروہ وہی غالب ہیں اور قرآن شریف میں جو اس طرح کی آیتیں ہیں کہ نفع نہ کریگی کافروں کو شفاعت اور اُن کا کوئی ولی و نصیر نہیں سو پیغمبر خدا کے اصحاب نے اور انہوں نے جو بعد اُنکے ہوئے انہیں آیتوں سے ثابت کیا شفاعت و نصرت و ولایت کو واسطے مسلمانوں کے کیونکہ اللہ تعالیٰ کافروں کی برائی میں فرماتا ہے اس سے معلوم ہوا کہ مسلمانوں کو نفع ہے اور اگر نہیں تو خاص کافروں کی کیا برائی ہوتی یہ بات تفسیر کی کتابوں ان آیتوں کے بیان میں اور عقائد کی کتابوں میں جہاں لکھتے ہیں۔

عن الضحاك قال قال لي ابن عباس احفظ عني كل شيء في القرآن وما لهم في الارض من ولي ولا نصير فهو للمشركين واما المؤمنون فما اكثر شفعاءهم وانصارهم فنقول كان النجدي اقر بانه ليس من المؤمنين وهذا صدق لا مرية فيه۔

الشفاعة حق اور بحث کرتے ہیں معتزلہ کہ وہ منکر ہیں شفاعت کے بہ تفصیل مذکور ہے اور حدیث میں ثابت ہوا ضحاک سے کہا اس نے کہ کہا مجھ سے ابن عباس نے کہ یاد کر لے مجھ سے کہ جہاں قرآن میں آیا ہے وما لهم في الارض من ولي ولا نصير پس واسطے مشرکین کے ہے اور لیکن مومن پس اُن کے شفیع و نصیر بہت ہیں۔ ہم کہتے ہیں کہ گویا نجدی نے اقرار کیا کہ وہ مومنین سے نہیں ہے اور یہ سچ ہے اس میں کچھ شک نہیں۔

**فائدہ۔** شاہ عبد العزیز لا يقبل منها شفاعة کی تفسیر میں لکھتے ہیں۔

درین جا باید دانست که معتزله بایں آیت در نفی شفاعت تمسک میکنند ومیگویند که روز قیامت شفاعت نخواهد شد لیکن نمی فهمند که درین آیت نفی شفاعت از طرف کسی است که هرگز شکر نعمت الٰہی نکرده باشد و آن نیست مگر کافر و شفاعت در حق کافر بالاجماع مقبول نیست۔

**ایضاً فیہ۔** آیات و حدیث بسیار دلالت بر وقوع شفاعت میکنند پس تخصیص این آیت لابد است۔ اور بھی اُس میں ہے۔

احادیث معتبره بیان کرده اند که غیر از کافر در حق همه اہل معاصی حکم بشفاعت خواهد شد پس معلوم شد که محروم مطلق از شفاعت کافر است و بس مناسب مقام هم نفی همین شفاعت است زیرا که این کلام برائے رد خیال فاسد اہل کتاب و هم مشربان ایشان است که می دانند که باوجود کفر بزرگان ما از عذاب خلاص خواهند ساخت۔ انتہی ملتقطاً۔

قال النجدي وهو كان كفر مشركي زمن النبي حيث قال الله تعالى و

کہا نجدی نے اور وہی تھا کفر پیغمبر کے زمانے کے مشرکوں کا کہ کہا اللہ تعالیٰ نے۔ اور



يعبدون من دون الله ما لا يضرهم ولا ينفعهم ويقولون هؤلاء شفعاؤنا عند الله قل أتنبئون الله بما لا يعلم في السموات ولا في الارض سبحانه وتعالى عما يشركون ○ وقال الله تعالى والذين اتخذوا من دونه اولياء ما نعبدهم الا ليقربونا الى الله زلفى ان الله يحكم بينهم فيما هم فيه يختلفون ○ ان الله لا يهدي من هو كاذب كفار۔

پوجتے ہیں سوائے اللہ کے ایسی چیز کو کہ نہ کچھ فائدہ دے اور نہ کچھ نقصان اور کہتے ہیں یہ لوگ ہمارے سفارشی ہیں اللہ کے پاس کہہ کیا بتاتے ہو تم اللہ کو جو نہیں جانتا وہ آسمانوں میں اور زمین میں پاک ہے وہ اور برتر ہے اس سے کہ شریک کرتے ہیں اور کہا اللہ تعالیٰ نے جن لوگوں نے کر پکڑے اللہ کے غیر کو اولیاء اور کہا کہ نہیں پوجتے ہم اُن کو مگر اسلئے کہ نزدیک کر دیں ہم کو اللہ کی طرف بیشک اللہ حکم کریگا اُن میں اس چیز میں کہ اختلاف کرتے تھے تحقیق اللہ ہدایت نہیں دیتا جھوٹے ناشکرے کو۔

قالوا لعنة الله على الشقي الغوي الغبي يدعي شيئا ويستدل عليه بآية ويذكر الآية مع عدم مناسبة بينهما اصلا ولا يستحي ويجترئ على الافتراء على الله تعالى جعل الدعوى ان اعتقاد شفاعة النبي شرك وعبادة والمذكور في الآية يعبدون ويقولون هؤلاء شفعاؤنا ونعبدهم ليقربونا الى الله فالقول بان الشفاعة عبادة وشرك لا يثبت بالآيات بل الشرك هو عبادة الآلهة غير الله وما جعلوه عذرا العبادة غير الله

کہا علمائے اسلام نے لعنت خدا کی شقی گمراہ بیوقوف پر دعوی کرتا ہے ایک چیز کا۔ اور دلیل میں ذکر کرتا ہے آیت کو اور دعوی کو آیت سے کچھ مناسبت نہیں ہوتی شرماتا نہیں اور اللہ تعالیٰ پر بڑا افترا کرتا ہے دعوی کیا کہ نبی کی شفاعت کا اعتقاد شرک اور عبادت ہے اور آیتوں میں یہ مذکور ہے کہ عبادت کرتے ہیں غیر کی اور کہتے ہیں کہ یہ معبود ہمارے شفیع ہیں اور عبادت کرتے ہیں ہم معبودوں کی کہ ہم کو نزدیک کر دیں اللہ سے پس یہ بات کہ شفاعت شرک و عبادت ہے آیتوں سے ہرگز ثابت نہیں بلکہ شرک عبادت ہے معبودوں کی سوائے اللہ کے۔ اور مشرکوں نے جو عذر ٹھیرایا ہے عبادت کا یعنی اُنکا شفیع ہونا سو

فاخطأوا فی کونه سببا لها فان غیر
واحد من ائمة التفسیر صرحوا بان
المشرکین غلطوا وخبطوا حیث جعلوا
المحبوبیة والشفاعة الثابتة للخواص
سببا للالوهیة وزعموا ان الله تعالٰی
یجعل المحبوب الشفیع الٰها فقالوا
یجب عبادة المحبوب الشفیع
لصیرورته الٰها لا عبادة الله العلی
الاکبر فانها لا تفید لکونه فی غایة
التعالی فالشرک هو جعل الشفیع
الٰها وعبادته لا اعتقاد شفاعة
النبی ومتبعیه فانه من الایمان بل
ولا نفس اعتقاد شفاعة کافر مع
انه باطل قطعا فان کل باطل لیس
بشرک ولا اعتقاد شفاعة شفیع
لکافر وما ذکرنا هو محصل الآیات
لا ان الشفاعة فی نفسها عبادة و
واعتقاد شفاعة النبی شرک کما
قال الملحد النجدی۔

اس میں خطا کی ہے تفسیر کے بہت اماموں
نے تصریح کی ہے کہ مشرکوں نے غلطی کی اور
خبط کیا کہ محبوبیت وشفاعت کو کہ خواص
کے واسطے ثابت ہیں سبب ٹھیرایا الٰہ
ہونے کا اور گمان کیا کہ اللہ تعالٰے محبوب
شفیع کو الٰہ وخدا کر دیتا ہے اور محبوب و
شفیع کی عبادت واجب ہے اس واسطے
کہ وہ الٰہ ہو گئے اللہ کی عبادت فائدہ
نہیں کرتی کیونکہ وہ بلند ہے پس شرک
شفیع کا الٰہ ٹھیرانا ہے اور اسکی عبادت کرنا
نہ نبی کی شفاعت کا اعتقاد کیونکہ وہ ایمان
سے ہے، بلکہ کافر کی شفاعت کا بھی اعتقاد
باوجودیکہ باطل ہے یقیناً شرک نہیں ہے
اور نہ اعتقاد شفاعت شفیع کا واسطے کافر
کے۔

پس ہم نے جو ذکر کیا وہ مطلب ہے آیات
کا نہ یہ کہ شفاعت خود عبادت اور اعتقاد
شفاعت نبی کا شرک ہے جیسا کہ اس
ملحد نجدی نے کہا۔

فائدہ شاہ ولی اللہ نے حجۃ بالغہ میں لکھا ہے مشرکین کے حال میں۔

فخلف من بعدهم خلف اضاعوا الصلوٰة
واتبعوا الشهوات فحملوا الالفاظ
المستعملة المشتبهة علٰی غیر

یعنی پیچھے آئے وہ کہ انہوں نے نمازوں
کو ضائع کیا اور شہوتوں کی پیروی کی مشتبہ
لفظوں کو جو استعمال میں تھے غیر



محملها کما حملوا المحبوبیة و
الشفاعة التی اثبتها الله تعالٰی فی
فی قاطبة الشرائع لخواص البشر
علٰی غیر محملها۔ (اور بھی اس کتاب میں لکھا ہے)

محل پر محمول کیا جیسے حمل کیا محبوبیت اور
شفاعت کو کہ ساری شریعتوں میں اللہ تعالٰی
نے انکو ثابت کیا ہے واسطے خاص بندوں
کے غیر محل پر۔

وقالوا لا یقبل عبادة الله الا
مضمومة بعبادتهم بل الحق فی غایة
التعالی فلا تفید عبادته تقربا منه
بل لا بد من عبادة هؤلاء لیقربوا
الی الله زلفٰی۔

اور کہا کہ عبادت اللہ کی قبول نہیں کی
جاتی مگر ملی ہوئی ان کی عبادت کے ساتھ
بلکہ اللہ بہت بلند ہے اسکی عبادت
فائدہ نہیں دیتی نزدیکی کا اس سے بلکہ انکی
عبادت ضرور ہے تاکہ اللہ کی طرف نزدیک کردیں مرتبہ میں۔

قال النجدی فقد ثبت بالنصوص
القرآنیة ان من اعتقد النبی و
غیره ولیه فهو وابو جهل فی
الشرک سواء

کہا نجدی نے پس ثابت ہوا قرآن کی
تصریحوں سے کہ جو اعتقاد کرے نبی
وغیرہ کو اپنا ولی سو وہ اور ابو جہل
شرک میں برابر ہیں۔

قالوا لم یثبت بها اصلا بل النصوص
تبطل ما ادعاه کما بیناه

کہا علمائے اسلام نے کہ جو نجدی نے کہا قرآن
سے ثابت نہیں ہوا بلکہ قرآن شریف باطل
کرتا ہے اس کے دعوے کو جیسا کہ ہم نے بیان کیا۔

قال النجدی فان ابا جهل واخوانه
لم یکفروا الا بهذا الاعتقاد وما کانوا
یعتقدون الٰهتهم مالک الملک
کما قال الله تعالٰی قل من بیده ملکوت
کل شیئ وهو یجیر ولا یجار علیه ان
کنتم تعلمون سیقولون لله
قل فانی تسحرون۔

کہا نجدی نے ابو جہل وغیرہ کافر نہیں ہوئے
مگر اس اعتقاد سے اور اپنے الٰہ یعنے
معبودوں کو ملک کا مالک اعتقاد نہیں
کرتے تھے جیسا کہ اللہ تعالٰی نے کہا کہہ
کون ہے وہ شخص کہ اس کے ہاتھ میں ہے
حکومت ہر چیز کی اور وہ بچا لیتا ہے اور
اس سے کوئی بچا نہیں سکتا اگر تم جانتے ہو سو
کہہ دیں گے اللہ کہہ پھر کیوں جادو کئے جاتے ہو۔

قالوا العجب ان الحق يخرج من افواههم وهم مع ذالك لا يهتدون وقد اقروا بانهم كانوا يعتقدون غير الله الهة وان لم يعتقدوها مالك الملك وهو مدار شركهم وكفرهم فان من اعتقد غير الله الها فقد اشرك وكفر سواء اعتقد ذالك الغير شفيعا ولا

کہا علمائے اسلام نے عجیب ہے کہ اُن کے حق منہ سے نکلتا ہے اور اُس پر بھی ہدایت نہیں پاتے۔ آپ اقرار کیا اور لکھ دیا کہ ابوجہل وغیرہ غیر اللہ کو الٰہ اعتقاد کرتے تھے اور وہی اُن کے شرک کا مدار ہے اگرچہ دون اللہ کو مالک الملک اعتقاد نہیں کرتے پس جو کوئی غیر اللہ کو الٰہ اعتقاد کرے مشرک و کافر ہے اس غیر کو شفیع اعتقاد کرے یا نہ کرے۔

قال النجدی وقد نفی الله تعالیٰ اور نجدی نے کہا اور تحقیق نفی کی اللہ تعالیٰ نے شفاعت

الشفاعة فقال لا تنفعهم شفاعة الشافعين ۔ وقال ما لهم في الارض من ولی ولا نصير۔

کی اور کہا نہ نفع کریگی اُن کو شفاعت شفاعت کرنے والوں کی اور نہیں اُن کا زمین میں کوئی ولی و نصیر۔

قالوا قد اثبت اهل السنة قاطبة شفاعته بهذه الآيات كما مر۔

کہا علمائے اسلام نے کہ اہل سنت نے انہیں آیتوں سے ثابت کیا ہے شفاعت کو جیسا کہ اوپر بیان ہو چکا ہے۔

قال النجدی وواحد يعبد الاوثان كما في حديث الترمذی حيث يعظم قبر النبی ويقف عنده كما يقف فی الصلوٰة واضعا يده اليمنیٰ علی يده اليسریٰ ويقول يا رسول الله اسئلك الشفاعة يا رسول الله ادع الله فی قضاء حاجتی وبنادیه ويعتقد ندائه سببا لحصول مراده

کہا نجدی نے اور کوئی عبادت کرتا ہے بتوں کی جیسا کہ ترمذی کی حدیث میں ہے کہ تعظیم کرتا ہے نبی کی قبر کی اور کھڑا ہوتا ہے نبی کی قبر کے پاس جیسا کہ کھڑا ہوتا ہے نماز میں سیدھے ہاتھ کو اُلٹے ہاتھ پر رکھکر اور کہتا ہے اے رسول میں تم سے سوال کرتا ہوں شفاعت کا یا رسول اللہ دعا کرو اللہ سے میری اس حاجت بر آنے کیلئے اور پکارتا ہے پیغمبر کو اور پکارنے کو سبب جانتا ہے مراد حاصل ہونے کا۔



ويعظم آثاره ومشاهده ومجالسه وزواياه حتی اتخذوا الآثار مساجد اً وكل ذالك من الاوثان من نبی كان او ولی من اللات او العزیٰ من المسيح او العزير فان الصنم فی الشرع هو المصور والوثن غير المصور۔

اور تعظیم کرتا ہے پیغمبر کے آثار و مشاہد و مجالس وگھر کی یہاں تک کہ ٹھیرایا آثار کو مساجد اور یہ سب اوثان ہیں پیغمبر کے ہوں یا ولی کے لات کے یا عزیٰ کے یا مسیح کے یا عزیر کے کیونکہ صنم شرع میں صورت والا بُت ہے اور وثن بغیر صورت کا بُت ہے۔

فائدہ۔ تقویۃ الایمان میں ترمذی کی حدیث کے فائدہ میں جو لکھا ہے اُس کا خلاصہ یہ ہے کہ وثن میں داخل ہے قبر اور کسی کا چلہ اور لحد وغیرہ کہ لوگ اسکی تعظیم کرتے ہیں اور وہاں جاکر نذریں چڑھاتے ہیں اور منتیں مانتے ہیں۔

قالوا قالوا اللعنة الله علی اعداء الله كيف جعل الملعون النجدی قبر النبی صلی الله عليه وسلم وثنا وتعظيمه عبادة وشركا وقال رسول الله صلی الله عليه وسلم من زار قبری وجبت له شفاعتی وقال رسول الله صلی الله عليه وسلم من زارنی بعد موتی فكانما زارنی فی حياتی وعن انس بن مالك انه اتی قبر النبی صلی الله عليه وسلم فوقف فرفع يديه قال الراوی حتی ظننت انه افتتح الصلوٰة وشرح المكی والماوردی والذهبی وزين المالكی وغيرهم فی آداب الزيارة ان يقف كما يقف فی الصلوٰة وفی

کہا علمائے اسلام نے لعنت خدا کی اللہ کے دشمنوں پر کس طرح ٹھیرایا ملعون نجدی نے نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کی قبر شریف کو وثن اور اُسکی تعظیم شرک اور عبادت اور حال یہ کہ فرمایا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے کہ جو زیارت کریگا میری قبر کی واجب ہوگی اُس کیلئے میری شفاعت اور فرمایا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے جو زیارت کریگا میری بعد موت کے سو گویا میری زیارت کی حالتِ حیات میں۔ انس بن مالک رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ وہ آئے نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کی قبر شریف پر پس کھڑے ہوتے پھر اُٹھائے اپنے دونوں ہاتھ روایت کرنیوالے نے جو دیکھتا تھا کہا یہاں تک میں نے گمان کیا کہ انس نے نماز شروع کی اور مکی اور ماوردی و زین مالکی وغیرہ نے آداب زیارت

میں صاف لکھا ہے [illegible]

ان من وقف عند قبر النبي صلى الله
عليه وسلم فتلا هذه الآية ان الله
وملئكته يصلون على النبي الآية ثم
قال صلى الله عليك يا محمد من يقولها
سبعين مرة ناداه ملك صلى الله
عليك يا فلان ولم تسقط له حاجة
ايها الجاهل وضع اليمنى على اليسرى
ليس ركنا من اركان الصلوة بل من
السنن المختلفة فيها بين الائمة اما
ترى المالكية لا يضعونه ولو كان
ركنا كالفرض كالقيام مثلا فعلى هذا
ايضا المنع انما يثبت بالنهي وليس
النهي اليس في البخاري ان عمر رضي
الله عنه قال لرجلين من اهل الطائف
لو كنتما من اهل البلد لاوجعتكما
ضربا ترفعان اصواتكما في مسجد
رسول الله صلى الله عليه وسلم روي
عن ابي بكر الصديق قال لا ينبغي
رفع الصوت على نبي حيا ولا ميتا و
روي عن عائشة انها كانت تسمع
صوت وتد يوتد ومسمار يضرب
في بعض الدور المطيفة بمسجد
النبي صلى الله عليه وسلم فترسل اليهم

کیا گیا ہے کہ جو کھڑا ہوا رسول اللہ کی قبر شریف
کے پاس اور پڑھی یہ آیت ان اللہ وملائکتہ
یصلون الآیۃ اور یہ کہے صلی اللہ علیک
یا محمد ستر بار ایک فرشتہ اسکو پکاریگا
صلے اللہ علیک یا فلان اور اُس کی
کوئی حاجت رہ نہ جاوے گی۔
اے جاہل سیدھا ہاتھ اُلٹے پر رکھنا نماز کا
رُکن نہیں ہے۔ بلکہ اُس کے سنت ہونے
میں اختلاف ہے۔ اماموں میں کیا مالکیوں
کو تو نہیں دیکھتا کہ وہ یہ نہیں کرتے۔ بلکہ
جیسے ہوتے ہیں ویسے ہی کھلے چھوڑے
رکھتے ہیں اور اگر بالفرض رکن بھی ہوتا مثل
قیام کے جب بھی منع جب ہوتا کہ نہی آتی
اور نہی نہیں تو منع بھی نہیں ہے عمر رضی اللہ
تعالیٰ عنہ نے دو آدمیوں سے طائف کے
کہا کہ اگر تم شہر کے رہنے والے ہوتے تو میں
تم کو خوب مارتا۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم
کی مسجد میں آوازیں بلند کرتے ہو ابو بکر صدیق
رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ کہا نہیں چاہیے
آواز بلند کرنا کسی نبی پر نہ حیات میں نہ بعد
موت کے اور عائشہ صدیقہ سے روایت ہے
کہ سُنی آواز میخ کی کہ ٹھونکی جاتی تھی کسی گھر
میں کہ مسجد شریف سے ملا ہوا تھا کہلا بھیجا گھر



لا تؤذوا رسول الله صلى الله عليه وسلم
قالوا وما عمل على مصراعي بابه الا
بالمناصع توقيا لذلك وتأدبا معه و
روي انه لما ناظر ابو جعفر مالكا في
مسجد النبي صلى الله عليه وسلم فقال
مالك يا امير المؤمنين لا ترفع صوتك
في هذا المسجد فان الله تعالى ادب
قوما فقال لا ترفعوا اصواتكم فوق
صوت النبي الآية ومدح قوما فقال
ان الذين يغضون اصواتهم عند رسول
الله صلى الله عليه وسلم الآية وذم
قوما فقال ان الذين ينادونك من وراء
الحجرات اكثرهم لا يعقلون وان
حرمته ميتا كحرمته حيا فاستكان
له ابو جعفر وقال يا ابا عبد الله استقبل
القبلة وادعو ام استقبل رسول الله
صلى الله عليه وسلم فقال لم تصرف
وجهك عنه وهو وسيلتك ووسيلة
ابيك آدم الى يوم القيامة بل استقبل
واستشفع به فيشفعك الله قال
الله تعالى ولو انهم اذ ظلموا انفسهم
جاؤك الآية ولا خلاف ان موضع

والوں کو کہ ایذا نہ دو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ
وسلم کو۔ کہا راویوں نے کہ حضرت علی نے اپنے
دروازے کے کواڑ کیکرے کے بنوائے ہوئے تھے
اُسی آواز کی احتیاط کے واسطے اور واسطے
ادب کے۔ روایت ہے کہ جب مناظرہ کیا ابو
جعفر نے امام مالک سے مسجد نبوی میں۔ امام
مالک نے کہا اے امیر المؤمنین اس مسجد میں آواز
بلند مت کر اللہ تعالیٰ نے ادب سکھلایا ایک
قوم کو اور کہا کہ آوازیں اپنی بلند مت کرو۔
نبی صلی اللہ علیہ وسلم کی آواز پر اور مدح کی
ایک قوم کی وہ جو آوازوں کو دباتے تھے
رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے آگے اور مذمت
کی ایک قوم کی اور فرمایا وہ لوگ جو پکارتے
ہیں تم کو حجروں کے پیچھے سے اکثر انکے بےعقل
ہیں اور تعظیم آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی بعد
موت کے بھی ویسی ہی ہے جیسے حالت حیات
میں تھی پس دب گیا ابو جعفر اور کہا قبلہ کی طرف
منہ کروں اور دعا مانگوں یا رسول اللہ صلے
اللہ علیہ وسلم کی طرف۔ امام مالک نے کہا کس
واسطے پھیرتا ہے اپنے منہ کو رسول اللہ صلی اللہ
علیہ وسلم سے کہ وہ وسیلہ تیرے ہیں اور تیرے
باپ آدم کے قیامت کے دن تک بلکہ آنحضرت
صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی طرف منہ کر اور ان سے شفاعت چاہ اللہ قبول کریگا شفاعت فرمایا اللہ تعالیٰ
نے اور اگر وہ ظلم کریں اپنی جانوں پر پھر آویں تیرے پاس اور مغفرت چاہیں اللہ سے اور مغفرت چاہے

قبرہ افضل من بقاع الارض حتی
موضع الکعبة وقال غیر واحد
بل من بقاع السمٰوات ایضا حتی
العرش مع خلاف فی التفضیل بین
البلدین المکرمین ما عدا القبر
المکرم وقد نص القاضی عیاض
وابن الجوزی والقسطلانی والعسقلانی
وکل من تکلم فی ھذا الشان بان
حرمة النبی صلی اللہ علیہ وسلم
بعد موتہ وتعظیمہ وتوقیرہ
لازم کما کان حال حیاتہ وفی
الشفاء ومن اعظامہ واکرامہ
اعظام جمیع اسبابہ واکرام
مشاھدہ وامکنتہ من مکة و
المدینة ومعاھدہ وما لمسہ او
عرف بہ وروی عن صفیة بنت
نجدہ قالت کان لابی محذورة
قصة فی مقدم راسہ اذا قعد و
ارسلھا اصابت الارض فقیل لہ الا
تحلقھا فقال لم اکن بالذی احلقھا
وقد مسھا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم

اُنکے واسطے رسول تو پاوینگے اللہ کو معاف کر[نیوالا]
والا مہربان، اور اس میں کسی کا خلاف نہیں ک[ہ]
آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی قبر شریف کا [مکان]
سب بقعے زمین کے مکانوں سے افضل ہے یہا[ں]
تک کہ خانہ کعبہ سے۔ اور بہت لوگوں نے
کہا ہے بلکہ آسمانوں کے مکانوں سے بھی یہا[ں]
تک کہ عرش سے اور سوائے خاص مکان شر[یف]
قبر مبارک کے باقی مدینہ منورہ کی زمین کو مکہ [سے]
میں اختلاف ہے بعضے مدینہ کو افضل کہتے ہیں
مکہ سے۔ بعضے مکہ کو مدینہ سے اور قاضی [عیاض]
و ابن جوزی و قسطلانی و عسقلانی نے اور جس نے
کہ اس باب میں کلام کیا ہے صاف کہدیا ہے کہ
رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی حرمت اور تعظیم
اور توقیر بعد موت کے بھی لازم ہے جیسی کہ حا[لت]
حیات میں تھی اور شفا میں ہے کہ حضور صلی اللہ
علیہ وسلم کی تعظیم و اکرام سے ہے تعظیم کرنا آن
حضرت کے سب اسباب کی اور تکریم کرنا اُن
کے مشاہد کی اور مکانوں کی مکے اور مدینے
اور معاہد کی اور اُس چیز کی کہ آنحضرت صلی
اللہ علیہ وسلم نے چھوا ہو یا اُنکے نام سے
مشہور ہو روایت کیا گیا صفیہ بنت نجدہ سے
کہ کہا ابو محذورہ کے سر میں آگے کی طرف ایک چوٹلا تھا بالوں کا جب بیٹھ کر اُسکو کھول دیتے
تو زمین تک پہنچ جاتے اُن سے کہا گیا کہ بال منڈواتے کیوں نہیں۔ کہا کہ میں انکو نہیں منڈواتا



بیدہ ورُئی ابن عمر واضعا یدہ
علی مقعد رسول اللہ صلی اللہ علیہ
وسلم من المنبر ثم وضعھا علی وجھہ
وروی القاضی آثارا اُخر وقال
القسطلانی ینبغی ان یقف عنہ
ھا اذا ادبعد ویلازم الادب
والخشوع والتواضع غاض البصر فی
مقام الھیبة کما کان یفعل بین یدیہ
فی حیاتہ ویستحضر علمہ بوقوفہ
بین یدیہ وسماعہ سلامہ کما
ھو فی حال حیاتہ اذ لا فرق بین
موتہ وحیاتہ لمشاھدتہ الامة
ومعرفتہ باحوالھم ونیاتھم و
عزائمھم وخواطرھم وکل ذالک عندہ
جلی لا خفاء بہ قال المراغی ینبغی لکل
مسلم اعتقاد کون زیارتہ صلی اللہ
علیہ وآلہ وسلم قربة للاحادیث
الواردة فی ذلک ولقولہ تعالی ولو
انھم اذ ظلموا انفسھم جاءوک الایة
لان تعظیمہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم
لا ینقطع بموتہ وقد استدل کافة

کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے اُنکو دست
مبارک سے چھوا ہے اور عبد اللہ بن عمر رضی اللہ
عنہ دیکھے گئے کہ رکھا انہوں نے اپنا ہاتھ منبر
پر رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے بیٹھنے کی جگہ
پر پھر رکھ لیا اُس ہاتھ کو اپنے منہ پر۔ اور
قاضی نے بہت روایتیں کیں۔ قسطلانی نے
کہا کہ سزاوار ہے کہ کھڑا ہو چار ہاتھ پرے ادب لانا
پکڑے ادب اور خشوع اور تواضع آنکھ بند
کئے ہوئے مقام ہیبت میں جیسا کرتا نبی
اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کے حضور میں حالت حیات
میں اور سمجھے کہ میرے کھڑے ہونے کا حضور میں
آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کو علم ہے اور میرا
سلام سنتے ہیں جیسے کہ حالت حیات میں تھے
کیونکہ کچھ فرق نہیں ہے آپکی موت حیات سے
آپکے دیکھنے میں امت کو اور آپکے جاننے میں
امت کے احوال کو اور نیتوں اور عزیمتوں اور
خطروں کو اور یہ سب آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم
کے نزدیک ظاہر ہے کچھ چھپا نہیں ہے مراغی
نے کہا کہ ہر مسلمان کو چاہیئے اعتقاد رکھنا اس
کا کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی زیارت
عبادت ہے کہ حدیثیں اس میں وارد ہیں اور
اللہ تعالی فرماتا ہے کہ اگر وہ ظلم کریں اپنی جانوں پر پھر آویں تیرے پاس اور مغفرت چاہیں
اللہ سے اور مغفرت چاہے اُن کیلئے رسول۔ تو پاویں اللہ کو معاف کرنیوالا مہربان کیونکہ تعظیم
آنحضرت صلے اللہ علیہ وسلم کی موت سے تمام نہیں ہو گئی اور بیشک کہ تمام .....

العلماء بهذه الآية على استواء حالته
صلى الله عليه وسلم ويقرأ هذه الآية
حين الحضور بموقفه والاستغفار
والاستشفاع بجنابه الاقدس من
زمن الصحابة الى هذا اليوم وذكره
كل من صنف في مناسك وآداب
الزيارة من المذاهب الاربعة و
حكم كون مساجد الآثار وثنا
مخالفة ظاهرة ومحادة واضحة
لرسول الله صلى الله عليه وسلم في
صحيح مسلم عن ابن مالك قال اصابني
في بصري بعض الشيء فبعثت الى
رسول الله صلى الله عليه وسلم اني احب
ان تاتيني وتصلي في منزلي فاتخذه
مصلى وفي رواية منه تعالى فخط لي
مسجدا. قال النووي في شرحه اي
اعلم لي على موضع لاتخذه مسجدا اي
موضعا اجعل صلوتي فيه متبركا
بآثارك وفي هذا الحديث انواع من
العلم تقدم كثير منها ففيها التبرك بآثار
الصالحين انتهى وفضائل مساجد
الآثار والصلوة فيها والتبرك بها

علماء نے اس آیت سے دلیلیں پکڑی ہیں آنحضرت
صلے اللہ علیہ وسلم کی دونوں حالتوں موت و حیات
کے برابر ہونے پر اور یہ آیت پڑھی جاتی ہے حضور
میں حاضر ہونے کے وقت اور مغفرت و شفاعت
طلب کرنے میں آنحضرت صلی اللہ علیہ و
آلہ وسلم سے صحابہ رضی اللہ عنہم کے وقت
سے لیکر آج تک۔ اور جس نے مناسک و آداب
زیارت میں کتاب تصنیف کی ہے چاروں
مذہبوں میں سب نے اُسکو ذکر کیا ہے اور جو
نجدی نے مساجد آثار کو وثن ٹھیرایا ہو کھلی
ہوئی مخالفت ہے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم
سے صحیح مسلم میں ابن مالک رضی اللہ عنہ سے مروی
ہے کہ میری آنکھ میں کچھ خلل ہوگیا میں نے کہلا
بھیجا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو کہ میں چاہتا
ہوں کہ آپ آویں میرے گھر میں نماز پڑھیں
میں اُس جگہ کو مصلی بناؤں۔ اور ایک روایت
میں ہے کہ ایک خط کھینچ دیجئے مجھکو مسجد کا۔
نووی نے شرح مسلم میں کہا کہ ایک مکان پر
نشان کر دیجئے کہ میں اُس کو مسجد بناؤں یعنے
مکان کہ نماز پڑھنے سے اس میں تبرک کروں
آپکے آثار سے۔ اس حدیث میں کئی طرح کے
علم ہیں بہت اُن میں سے اوپر بیان ہوئے
اور اس حدیث میں تبرک کرنا صالحین سے تمام ہوا کلام نووی کا۔ اور مساجد آثار کے
فضائل اور اُن میں نماز پڑھنا اور [illegible] کو تبرک کرنا۔



المذكورة في الكتب المشهورة بين المسلمين
لضيق الوقت لا يرخص التفصيل فظهر
ان ما قال النجدي تشريع من نفسه
مخالف لشرع سيد المرسلين صلى الله عليه وسلم

کتابوں میں مذکور ہے اور مسلمانوں میں مشہور
ہے. وقت کی تنگی کے سبب تفصیل سے نہیں
لکھا پس ظاہر ہوگیا کہ جو نجدی نے کہا ہے
اپنے دل سے شریعت بناتی ہے اور آنحضرت
صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی شریعت کے مخالف ہے۔

فائدہ تفسیر عزیزی میں صراط الذین انعمت علیہم کی تفسیر میں لکھا
ہے " و برکت در کلام و در انفاس و در افعال و در مکانات ایشان و در ہم صحبتان و
اولاد و نسل ایشان و زیارت کنندگان ایشان پے در پے ظاہر میگردد۔
اور سورہ قدر کی تفسیر میں لکھا ہے۔ " بالجملہ از مضمون این سورہ معلوم مے
شود کہ عبادات و طاعات را بسبب اوقات نیکہ و مکانات متبرکہ و حضور اجتماع
صالحان در ایجاب ثواب و ابلاغ برکات و انوار قربت تعظیم حاصل مے شود۔
اور آیہ کریمہ واذ قلنا ادخلوا ہذہ القریۃ کی تفسیر میں لکھا ہے
" سوم آنکہ بعض مواضع متبرکہ مورد نعمت و رحمت الہی گشتہ انبیا بعض
مکانہائے قدیم اہل صلاح و تقوی خاصیتے پیدا می کند کہ در آنہا احداث توبہ
نمودن و طاعات بجا آوردن موجب سرعت قبول و ثمرات نیک می باشد از
ہمیں جاست کہ ابن مردویہ از ابو سعید خدری حکایت کردہ کہ ما روزے ہمراہ
آنجناب علیہ السلام ہنگام شب در غزوہ یا سفرے رفتیم چون آخر شب شد
در پشتہ کوہے گذشتیم کہ آنرا ذات الحنظل میگفتند آنحضرت علیہ السلام فرمودند
ما مثل ہذہ الثنیۃ الا کمثل الباب الذی قال اللہ لبنی اسرائیل
ادخلوا الباب سجدا وقولوا حطۃ نغفر لکم خطایاکم اور بھی اسی تفسیر
میں واتخذوا من مقام ابراہیم مصلی کی تفسیر میں لکھا ہے۔
" یعنی بگیرید جائے استادن ابراہیم علیہ السلام را کہ سنگے ہست چین و بران
سنگ حضرت ابراہیم استادہ اذان حج در مردم داد و مہر قدم مبارک حضرت ابراہیم

ہو سکتا ہے کہ اللہ تعالیٰ جھوٹی بات بولے نہ بر طریق نقل و حکایت کے اسلئے کہ یہ محال نہیں
کیونکہ تمامی قرآن شریف اس سے بھرا ہوا ہے کہ اللہ تعالیٰ نے جھوٹے کافروں کی باتوں کو نقل
فرمایا ہے بلکہ اس نے جائز مانا کہ اللہ تعالیٰ ایسی خبر دے جو واقع میں جھوٹی ہو۔ اور اپنی
کتابوں میں اس مسئلہ پر یہ دلیل پیش کی کہ آدمی جھوٹ بول سکتا ہے تو اگر خدا جھوٹ نہ
بول سکے تو بندہ کی قدرت کا خدا کی قدرت سے زیادہ ہونا لازم آئیگا اور یہ اسکی بات
فحش غلطی ہے جس کی پہلی دلیل یہ ہے کہ اگر برائیوں کے ساتھ اللہ تعالیٰ کا موصوف
ہونا جائز ہو اور یہ ممکن ذاتی ہو تو اس کے واقع ہونے کے فرض سے محال نہ لازم آئے
باوجودیکہ پناہ بخدا اس سے لازم آتا ہے باطل ہونا اللہ کے اس قول من اصدق
من اللہ قیلا وغیرہ کا۔ دوسری دلیل یہ ہے کہ اہل سنت و جماعت کا اس امر پر اتفاق
ہے کہ اللہ تعالیٰ کا برائیوں اور نقصان کی صفتوں کے ساتھ موصوف ہونا محال بالذات
ہے اور جو محال لذاتہ ہو وہ کبھی ممکن بالذات ہو نہیں سکتا۔ تیسری دلیل یہ ہے کہ جھوٹ
بولنا یا خوبی ہے یا برائی۔ اگر اچھی صفت ہے تو ضرور ہے کہ اللہ بالفعل جھوٹا ہو کیونکہ
اللہ تعالیٰ کا جملہ صفات کمالیہ والا ہونا ضروری ہے۔ اور اس کیلئے ذات باری
علت تامہ ہے تو پناہ بخدا بالفعل جھوٹا ہوگا۔ اور اگر بری بات ہے تو وہ محال
بالذات ہے۔ ممکن ہو نہیں سکتا۔ چوتھی دلیل یہ ہے کہ زیادتی ایک ایسی چیز ہے جو برابری
کے بعد ہوگی تو اگر بندہ کی قدرت تمامی مقدورات الٰہی پر ہو اور زیادتی یہ کہ وہ
کذب پر بھی قادر ہے جو باری تعالیٰ میں موجود نہیں۔ تو یقیناً زیادتی لازم آئیگی اور
جب ایسا نہیں تو زیادتی بھی نہیں۔ کیا نہیں جانتے کہ زیادتی ہو نہیں سکتی جبتک کہ برابری
نہ ہو اور جب برابری نہیں تو زیادتی کہاں اللہ تعالیٰ کی شان اس سے برتر ہے اور جبکہ
اس قائل نے اس عقیدہ کو گڑھا اس سے پچھلے علماء دیوبند و سہارنپور مولوی رشید احمد
گنگوہی و مولوی قاسم نانوتوی و مولوی اشرف علی تھانوی نے اسی کا اتباع کیا اور
یہ سب لوگ اس کے قول کو صحیح کرنے پر جھک پڑے اور اس بارے میں رسائل لکھے جیسے



محمود حسن دیوبندی نے اس مسئلہ میں ایک مستقل رسالہ لکھا جس کا نام جہد المقل رکھا اور
لکھی جو کچھ کہ لکھا اور ان کے اگلے اس عقیدہ کو چھپاتے اور اس میں بحث سے پرہیز کرتے تھے
لیکن ان کے پچھلے اس زمانہ والوں نے اس میں بہت شغب کیا اور تلبیس و تدلیس میں کوئی کسر
اٹھا نہ رکھی اور حضور پرنور صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم کی شان ارفع و اعلیٰ میں اس قسم کی تفریطی
جس سے مسلمانوں کے رونگٹے کھڑے ہوتے ہیں۔ اگر اس کی خبر چاہتے ہو تو ان کی کتابیں دیکھو
اور بعض ان سے وہ جو اس قائل اسمٰعیل دہلوی نے اپنے رسالہ میں لکھا جس کا نام "تقویۃ الایمان"
رکھا اور اس میں تمامی انبیاء کرام علیہم الصلوٰۃ والسلام کی شان میں بہت کمی کی ہے۔ اور
ان کی شان میں وہ بات کہی جو اس لائق نہیں کہ انبیاء کرام علیہم الصلوٰۃ والسلام کی شان والا
میں کہی جائے اور اس کے۔ معاصرین خصوصاً ہمارے استاذ الاستاد خاتم الحکماء والمتکلمین
جناب مولانا محمد فضل حق صاحب خیرآبادی نے بہت ہی بلیغ رد فرمایا۔ اللہ تعالیٰ انہیں
بہتر جزا دے۔ اور بعض ان میں سے وصف خاتمیت محمدی کے اشتراک کا ممکن ہونا ہے
تو اس نے مثل نبی صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے وصف خاتمیت میں جائز مانے ہیں اور اس کا
بھی رد علامہ موصوف نے کیا ہے جو چھپ گیا ہے اور وہ ایک مستقل اور بڑی کتاب ہے۔ اور
بعض ان میں سے یہ کہ اس نے مسئلہ شفاعت میں ایک نئی بات نکالی اور امر شفاعت
میں وہ کہا جو عقائد اہل سنت و جماعت سے کوسوں دور ہے۔ اگر تجھے اطلاع منظور ہے تو
اس کیلئے فریقین کی کتاب دیکھ اور یہ لوگ جو اس زمانہ میں موجود ہیں وہ ہلاک ہو گئے اس کی
پیروی میں اور یہ لوگ اس کے قائل ہوئے جو اس نے کہا اور ہر روز مناظروں میں ایسی باتیں
بکتے ہیں کہ کوئی مسلمان اپنی زبان سے نہیں نکال سکتا۔ خلاصہ یہ کہ ادب کی رسی اس کی گردنوں
میں نہیں اور نہ یہ لوگ آداب شرعیہ کے ساتھ متمسک ہیں۔ بڑی بات ہے جو ان کے منہ سے
نکلتی ہیں وہ جھوٹ ہی بولتے ہیں۔ حاصل کلام یہ کہ یہ سب لوگ عقائد میں محمد بن عبدالوہاب
نجدی کے پیرو ہیں اور یہ وہی کہتے ہیں جو اس نے کہا اور آپ لوگ اس کے افعال و اقوال
سے واقف ہیں اور اس کا رد کیا ہے شیخ دحلان مکی نے اپنے رسالہ میں جو چھپکر شائع بھی ہو
گیا ہے۔ محصل یہ ہے کہ یہ لوگ عقائد میں محمد بن عبدالوہاب کے پیرو ہیں اور ان کی عادت

حضرات انبیاء کرام علیہم الصلوٰۃ والسلام و اولیاء عظام کے حق میں اُن کی شان کے لائق و ادب کے نہیں اور اُن کا دعوےٰ شرک و بدعت سے بچنا ہے۔ اور دعویٰ اُن کا اچھا ہے لیکن اُنہوں نے یہ سمجھا کہ شرک انبیاء اور اولیاء کی تعظیم اور اُن کے قبور پر حاضر ہونا اور اُن کے آثار کے ساتھ برکت لینا اور اُن تک شدِ رحال کرنا اور اُن کے ساتھ توسل کرنا ہے اور بہت تبرّی کرتے ہیں اس بات سے کہ انبیاء و اولیاء کے لئے وہ بات ثابت ہو جس سے اُن کی تعظیم نکلتی ہے، و اُن کا خیال یہ ہے کہ یہ ایک قسم کا شرک ہے اور اُنہوں نے اپنا نام محمدی اور موحد رکھا ہے باوجود کہ باری تعالیٰ کا قبائح اور عیوب اور برائیوں والا ہونا ممکن جانتے ہیں۔ اللہ کی شان برتر ہے۔ اس سے جو ظالم لوگ کہتے ہیں اور نبی صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے ذکر ولادت و معراج کو بدعت ضلالت جانتے ہیں یہ وہ ہے جو مجھے اُن کے اقوال و افعال سے معلوم ہے۔ اے میرے دوست میں اُنہیں نہیں دوست رکھتا ہوں۔ نہ اُن کے عقائد کو دوست رکھتا ہوں۔ اور نہ یہ جانتا ہوں کہ وہ لوگ اس عقیدے میں حق پر ہیں، نہ سلف صالح کے طریقہ پر اور اُن کے عقیدے جو ہم نے ذکر کئے یہ باطل عقیدے ہیں۔ ہمارے مشائخ کرام کے عقیدوں کے خلاف ہے اور میں اسے پسند نہیں کرتا کہ میں اُن سے اُلجھوں اور اُن سے مناظرہ کروں، کیونکہ اس زمانہ میں مناظرہ گالی گلوچ کرنا اور ایک دوسرے کو کافر بنانا ہے اور اسی طرح میں اُن سے بھی پرہیز کرتا ہوں۔ جو نبی صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کیلئے علم غیب مخصوص بذات الٰہی مانتے ہیں اور بہت ہی زیادتی کرتے ہیں، اولیاء کرام کی شان میں اور سجدہ کرتے ہیں اور طواف کرتے ہیں اور مزاروں کو بوسہ دیتے ہیں اور وہ باتیں کرتے ہیں جو خلاف سنت ہیں اور ملاہی اور مزامیر سننے میں مشغول ہوتے ہیں اور عرسوں میں بدمذہبوں اور اہل ہوا کے ساتھ میل جول رکھتے ہیں اور جو کچھ یہ کرتے ہیں وہ کرتے ہیں۔ ہاں صرف قبروں پر موافق سنت حاضر ہونا اور انکے ساتھ برکت ڈھونڈھنا اور اللہ سے دعا میں اُن کا وسیلہ پکڑنا میں اُسے جائز سمجھتا اور برکت لینا اور توسل کرتا ہوں، اور میں دوست رکھتا ہوں اور خدا سے تمنا ہے کہ مجھے اُن کے طریقہ پر زندہ رکھے اور اُن کی محبت میں مارے اور اُن کے دوستوں کے گروہ میں اُٹھائے اور میرا خاتمہ اور



انجام بخیر کرے۔ اُن کی برکت سے۔ یہ وہ ہے جو میرے نزدیک ہے۔ ع

ولِلنّاس فیما یعشقون مذاہب

اور تم پر سلام۔ امیدوار دعا ابو برکات احمد البہاری العظیم آبادی وطناً و الٹونکی نزیلاً و الحنفی مذہباً و الچشتی الصابری مشرباً و الخیرآبادی تلمیذاً عفا اللہ عنہ۔

۳۔ جمادی الاخر ۱۳۳۲ھ ہجری۔

## المشتہر

منشی محمد لعل خان عفی اللہ عنہ نمبر ۶۵ کولوٹولہ اسٹریٹ کلکتہ

## اکابر علماء کی آراء

حضرات! بحیثیت ایک مسلمان ہونے کے میرا فرض ہے کہ میں اپنے اُن بھولے بھالے بھائیوں کو اُس فریب دہی کے جال سے آگاہ کر دوں جو اُن کیلئے ایک چالاک صیاد نے نمائشی دانے ڈال کر بچھا رکھا ہے۔ جس میں پھنس کر عذاب آخرت کا سزاوار ہونا لابدی ہے جس میں اُلجھ کر راحت ابدی سے محروم رہنا لازمی ہے۔

میں پوچھتا ہوں کہ ایسے شخص کو کیا کہا جائے جس کی قابلیت کا اظہار جناب رسول خدا صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی بدگوئی ہو، جس کی معلومات کا انحصار آنجناب پاک کی بُرائیاں ہو، جس کے قلم کا زور حضور سرورِ کائنات کے اعتراضات پر ختم ہو، جس کے خیالات میں جناب نبی کریم علیہ الصلوٰۃ والتسلیم کا علم معاذ اللہ شیطان کے علم سے گھٹا ہو، مسلمانو تم کو لازم ہے کہ ہوشیار ہو جاؤ اور جس گروہ میں ایسے افراد ہوں اس کے سایہ سے بچو۔ ایسے لوگوں کی لمبی چوڑی دھواں دھار تقریر یا تحریر پر نہ آؤ۔ میری تحریر کا منشا کوئی خاص عناد اس گروہ سے نہیں ہے۔ میرے ان چند سطور کا مقصد کوئی ذاتی عداوت اس جماعت سے نہیں ہے۔ میں جو کچھ لکھ رہا ہوں اور آئندہ لکھونگا۔ اس سے غرض ہمیشہ یہی ہوگی کہ عوام الناس سیدھے سادھے مسلمان ان کے دام سے بچتے رہیں، اب میں آگے چل کر اُس اشتہار کی نقل کرتا ہوں جو علماء فرنگی محل لکھنؤ نے اس

اس جماعت کے بارے میں شائع کیا ہے اور اُس خط کی بھی نقل کرتا ہوں جو مکہ معظمہ سے
جناب مولانا مولوی **مشتاق احمد** صاحب مدرس مدرسہ صولتیہ مکہ معظمہ نے بنام
منشی حاجی **محمد لعل خان** صاحب ارسال فرمایا ہے۔ اور جس میں اس گروہ کی صاف
صاف لفظوں میں اُنہوں نے تکفیر کی ہے۔ علاوہ اس کے میرے پاس بہت سے
سارٹیفکٹ حضرات دیوبند کے نام ایسے موجود ہیں جن میں علمائے ہند و عرب
نے ان کا سارا کچا چٹھا کر دیا ہے اور میں وعدہ کرتا ہوں کہ اُن کو وقتاً فوقتاً شائع
کر کے عوام پر ظاہر کر دونگا کہ یہ حضرات فریب اور مکاری میں کس قدر دست گاہ
رکھتے ہیں۔

## نقل مضمون

## از اشتہار علمائے فرنگی محل لکھنو

ان کے بعد مرتبہ اُن وہابیوں کا ہے جو غیر مقلد ہیں۔ یہ ائمہ کو برا بھلا کہتے ہیں اور
انبیاء کی توہین کرتے ہیں۔ اور اولیاء اللہ سے بغض و کینہ رکھتے ہیں اور اُن کی بے حرمتی کرتے
ہیں۔ انہیں کے قریب وہ وہابی ہیں جو تقلید تو کرتے ہیں مگر عقائد میں وہابیہ کے موافق
ہیں۔ ان کی علامت سے یہ ہے کہ خدا کے جھوٹ بولنے کے قائل ہیں۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ
آلہ وسلم کے علم سے شیطان کے علم کو زیادہ مانتے ہیں۔ آپ کے ذکر میلاد کو کنہیا کے جنم سے
مشابہت دیتے ہیں۔ قیام تعظیمی کرنے والے کو مشرک جانتے ہیں۔ جماعت ثانیہ کو بہر حال
ہی برا سمجھتے ہیں۔ زیارت قبور و استمداد اولیاء اللہ کو شرک مانتے ہیں۔ اُنکے عرس
کو بدعت تصور کرتے ہیں۔ گیارہویں اور بارہویں کے فواتح اُن کے نزدیک رام لیلا ہندوؤں
کے میلے کے حکم میں ہوتے ہیں بلا اور بہت سی باتیں ہیں جو وہ عقائد خلاف سلف اعتقاد
رکھتے ہیں اور ظاہر میں اتباع سنت کے مدعی اور بدعت کے دور کرنے والے اپنے کو بتاتے
ہیں اور یہود و نصاریٰ کے موافق عقل و نقل کے کرتے ہیں عوام الناس انکے کہنے میں انکی ظاہری
[illegible] شریعت دیکھ کے جلدی آجاتے ہیں اور سلف کے طریقہ کو جس میں ہر قسم کی خیر و برکت ہے



چھوڑ بیٹھتے ہیں۔ ایسے لوگوں سے بہت ڈرتے رہنا چاہیئے اور جو کتابیں اُردو کی اُن کی
تصنیف سے ہیں اُن کے مطالعہ سے پرہیز رکھنا چاہیئے۔ قاعدہ یہ سمجھنا چاہیئے کہ جو
بات خلاف علمائے قدیم دیکھیں یا سُنیں وہ بدون دریافت کئے قبول نہ کریں کہ وہ
اکثر گمراہی کا باعث ہوتا ہے۔

## نقل خط جناب مولوی مشتاق احمد صاحب ابن مولینا مولوی احمد حسن صاحب کانپوری مرحوم و مغفور رحمۃ اللہ علیہ

آپ نے اہل دیوبند کے بارے میں دریافت فرمایا ہے اُس کے بارے میں میرا اور حضرت
والد صاحب مرحوم و مغفور کا یہ عقیدہ ہے کہ جو شخص روحی فداہ صلی اللہ علیہ وسلم کے علم سے
شیطان کے علم کو زیادہ کہے یا حضرت کے علم کو بہائم و حیوانات کے علم سے تشبیہ دیوے یا
میلاد شریف کے قیام کو کنہیا کے جنم سے تشبیہ دیوے کافر ہے۔ خواہ اہل دیوبند ہوں یا غیر اہل
دیوبند کسی کی تخصیص نہیں۔ اگر اہل دیوبند ایسا کریں تو وہ بھی اس حکم سے علیحدہ نہیں ہیں جیسے
خلیل احمد انبیٹھوی کی عبارت سے زیادتی علم شیطان کی حضرت کے علم سے صاف ظاہر
ہوتی ہے۔ یا حفظ الایمان میں حضرت کے علم کو بہائم و حیوانات سے تشبیہ دی ہے اشرف
علی تھانوی نے ایسے ہی ایک فتویٰ میلاد کے بارے میں میں نے دیکھا تھا۔ اس وقت
مفتی کا نام محفوظ نہیں۔ اس میں میلاد کے قیام کو کنھیا کے جنم سے تشبیہ مفتی نے
دی تھی۔ علاوہ ازیں جو بات کفر کی ہو اُس کو اسلام کی بات میں شمار کرنا اور اُس پر
مسلمانوں کو ترغیب عمل کی دلانا صریح کفر ہے۔ اب سُنئے اسمٰعیل شہید دہلوی نے اپنی
کتاب "صراط مستقیم" میں لکھا ہے کہ نماز میں خیال رسول اللہ صلی اللہ علیہ آلہ وسلم
کا بدرجہا بدتر ہے۔ گاؤ و خر کے خیال سے نماز میں مستغرق ہونے سے پس جب حضرت کا
خیال نماز میں گائے اور گدھے کے خیال سے بدتر ہے تو پھر نماز کیسے ہماری ہو سکتی ہے
کیونکہ نماز میں قرأت فرض ہے اور قرآن پاک کی کونسی ایسی آیت ہے جو حضرت پر

نازل نہ ہوئی ہوتا کہ اُس کی تلاوت سے حضرت رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کا
خیال نہ آئے اور جب قرآن میں کوئی ایسی آیت نہیں بلکہ پورا قرآن حضرت پر حضرت
کی تصدیق کے لئے معجزہ بنا کر اُتارا گیا تو قرآن پاک کے ہر ہر کلمہ و الفاظ سے حضرت
کا خیال ضرور ہوگا۔ اور یہ خیال اسمٰعیل کے نزدیک گدھے اور گائے کے خیال سے بدتر رہا
ہُوا ہے اور اُس کو ایمان کہنا اور اُس پر مسلمانوں کو ترغیب دلانا کفر نہیں تو کیا اسلام
ہو سکتا ہے۔ اور جمیع علمائے دیوبند نے تقویۃ الایمان پر ترغیب عمل کی دلائی۔
اور اُس کی عمدہ و قابل عمل ہونے پر مُہر و دستخط کی ہے۔ غرض کہاں تک اُن کی
خرافات و ہذلیات کو لکھوں۔

راقم مکہ معظمہ مشتاق احمد مدرس مدرسہ صولتیہ ۱۵۔ رجب ۱۳۳۲ھ

اَب آخر میں حضرات دیوبند سے عاجزانہ التجا ہے کہ وہ اپنی ان حرکتوں سے باز
آجائیں۔ زمانہ روشن ہے۔ راستی کی ایک چمک بجلی کی طرح اُن کے تمام خرمن مکر کو جلا
کر خاک سیاہ کر دے گی۔ اور وہ وقت آچکا ہے کہ متعرض حقیقت اُن کی تحریر کے
لمبے چوڑے اُلجھے ہوئے جال کے پُرزے پُرزے اُڑا دیگی سچائی کی ہوا جگہ سے
جنبش کر چکی ہے۔ قریب ہے کہ اُن کے فریب کا دامن اُلٹ جائیگا۔ انکشاف حقیقت سے
دنیا کی آنکھیں پُر نور ہو جائیں گی تعجب ہے کہ حضرات دیوبند فرماتے ہیں کہ ہماری تحریر عوام
کی سمجھ میں نہیں آتی ممکن ہے کہ علمائے فرنگی محل لکھنؤ جو ہندوستان کے سر برآوردہ اہلِ
علم ہیں اُن کی سمجھ نے بھی قصور کیا ہوا اور انہوں نے اس طرح اپنے اشتہار میں لکھ مارا علاوہ اس
کے میں نہیں کہہ سکتا کہ حضرات دیوبند کیسی بیدھب اُردو لکھتے ہیں جو بجز اُن کے کوئی
ہندوستانی سمجھ نہیں سکتا حضرات دیوبند اس کا فیصلہ آپ ہی کر دیں۔ جب آپ کی تحریر
کسی کی سمجھ میں نہ آئیگی تو کوئی اُس پر عمل کیسے کریگا مذہبی تحقیقات کا اظہار آپ ایسی
ولایتی اُردو میں کیوں کریں جس کے حل کرنے میں اقلیدس کی روح بھی گھبرا اُٹھے۔ کامل
انجینیر وہی ہے جو ایسا سیدھا راستہ بنائے جس میں چلنے والے کو راہبر کی ضرورت نہ ہو
تحریر کا منشا ہمیشہ یہی ہوتا ہے کہ پڑھنے والا اُسکو ایسا سمجھ جائے کہ شبہہ باقی نہ رہے



تقریر کی غرض ہمیشہ یہی ہوتی ہے کہ سننے والا مطلب سے پوری طرح واقف ہو جائے
مگر حضرات دیوبند آپ کی تحریر اور تقریر دونوں اس قاعدے کے خلاف ہیں نہایت
افسوس ہے کہ آپ اپنے ناموں کو علماء کی فہرست میں درج کرتے ہیں اور دو سطر اُردو
ایسی بھی نہیں لکھ سکتے جو عوام کی سمجھ میں کامل طور سے آجائے۔

المشتہر محمد یعقوب چھتری والے نمبر ۲۶ رام موہن گھوس لین۔

## مکتوبِ گرامی راس الفضلاء رئیس الحکماء مولانا حکیم سید برکات احمد صاحب ٹونکی قدس سرہ العزیز

امّا بعد۔ اصحاب دیوبند کے بعض عقائد جو اہلسنت والجماعت کے مخالف ہیں
وہ یہ ہیں۔ (۱) معاذ اللہ خداوند تعالیٰ جھوٹ بول سکتا ہے (۲) اور جناب نبی کریم صلی اللہ علیہ
وآلہ وسلم کی تعظیم بڑے بھائی کی سی کرنی چاہیئے (۳) اور سب انبیاء علیہم السّلام معاذ اللہ منہ
اللہ کے سامنے چمار سے زیادہ ذلیل ہیں (۴) اور شیطان کا علم نبی کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے
علم سے زیادہ ہے شیطان کا علم محیط نص سے ثابت ہے اور نبی صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم
کا علم محیط نص سے ثابت نہیں (۵) مولود شریف اور ذکر ولادت گو جمیع بدعات سے خالی
ہو جائز نہیں۔ اور یا رسول اللہ کہنا مطلقاً ممنوع ہے۔ اسی طرح اور بھی ان کے عقائد
فاسدہ ہیں۔ تین عقیدے اول کے مولوی اسمٰعیل صاحب نے "تقویۃ الایمان" اور
ایضاح الحق میں لکھے ہیں۔ اور چوتھا مسئلہ مولوی خلیل احمد صاحب سہارنپوری نے اپنی
کتاب براہین قاطعہ میں درج کیا ہے۔ پانچواں مسئلہ مولوی رشید احمد صاحب نے فتاوٰی
رشیدیہ میں لکھا ہے۔ یا رسول اللہ کہنے کو یہ لوگ مطلقاً منع کرتے ہیں۔ حالانکہ مطلقاً منع نہیں
تشہد میں اَلسَّلَامُ عَلَيْكَ اَيُّهَا النَّبِيُّ بصیغۂ ندا و خطاب وارد ہے اور ترمذی کے
کتاب الدعوات میں موجود کہ جناب صلی اللہ علیہ وسلم نے ایک اعمیٰ کو یہ دعا تعلیم فرمائی تھی۔
اَللّٰهُمَّ اِنِّيْ اَسْئَلُكَ وَ اَتَوَجَّهُ اِلَيْكَ بِنَبِيِّكَ مُحَمَّدٍ نَبِيِّ الرَّحْمَةِ يَا
مُحَمَّدُ اِنِّيْ اَتَوَجَّهُ بِكَ اِلٰى رَبِّيْ فِيْ حَاجَتِيْ هٰذِهٖ الخ ترجمہ اے اللہ میں تجھ سے

سوال کرتا ہوں اور تیری طرف توجہ کرتا ہوں بطفیل تیرے نبی محمد مجسم رحمت کے۔ اے محمد بیشک میں متوجہ ہوتا ہوں بذریعہ آپ کے اپنے رب کے حضور میں اپنی حاجت برآئی کے لئے۔ جس میں صاف لفظ یا محمد موجود ہے پھر کیونکر ناجائز ہو سکتا ہے اور اگر کوئی شخص السلام علیک یا رسول اللہ با ایں خیال پڑھے کہ ملائکہ اس صلوٰۃ کو دُور و نبی صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم کے پیش کرتے ہیں تو کیونکر ناجائز ہوگا۔ بغرض جس شخص کے یہ عقائد ہوں اُسے مطلقاً توبہ کرائی جاوے۔ اور تاوقتیکہ ان عقائد سے تائب نہ ہو۔ اُس کے پیچھے نماز ناجائز ہوگی۔ اور مسلمانوں کو چاہیئے کہ ایسے عقیدہ والے سے اختلاط نہ رکھیں اور اُس کے بیان کئے ہوئے مسائل پر عمل نہ کریں۔ تاوقتیکہ کسی حنفی المذہب عالم متوسط العقائد سے دریافت نہ کرلیں۔

اور مسئلہ علم غیب پر۔ اس طرح عقیدہ رکھنا چاہیئے کہ عالم الغیب والشہادہ اللہ تعالےٰ ہے اور علم غیب بالذات مختص ساتھ اللہ تبارک و تعالےٰ کے ہے اور اُس نے جناب نبی کریم صلے اللہ علیہ و آلہ وسلم کو علم اتنی مغیبات کا عطا فرمایا ہے کہ احاطہ بشری سے خارج ہے جیسے علم مَا كَانَ وَمَا يَكُوْنُ (جو کچھ ہوا اور جو کچھ آئندہ ہوگا) اور علم لوح و قلم اور علم جنت و نار اور علم قیامت کہ یہ سب مغیبات ہیں۔ علم ان کا جناب نبی کریم صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم کو عطا فرمایا ہے۔ مگر یہ سب علوم اللہ کے علم کے سامنے وہ نسبت بھی نہیں رکھتے کہ جو قطرہ بہ نسبت دریا کے ہے۔ اللہ تعالیٰ کا علم غیر متناہی ہے اور جناب نبی کریم صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم کا علم متناہی اللہ تبارک و تعالیٰ کا علم، علم غیب ہے اور یہ علم علم بالمغیبات ہے۔ اللہ تعالیٰ کا علم بالذات ہے اور یہ علم بالعرض ہے۔ اللہ تعالیٰ کا علم قدیم ہے اور یہ علم حادث ہے۔ بغرض شرع میں علم الغیب مختص ساتھ اللہ جل جلالہٗ کے ہے اور خاصہ پروردگار عالم ہے اور شرع اسکی رخصت نہیں دیتی کہ علم الغیب بااضافت بجز خداوند تعالےٰ کے اور کسی علم میں استعمال کیا جاوے اسی وجہ سے بہتر ہے کہ نبی صلے اللہ علیہ و آلہ وسلم کے علم کو علم بالمغیبات کہا جائے یا علم غیب بالعرض کہا جائے۔ اور نبی صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم کو علم بالمغیبات ہے معلومات اللہ اور معلومات النبی صلی اللہ علیہ وسلم مساوی نہیں ہے بعد علم اللہ کے علم النبی صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم کا مرتبہ ہے۔ نہ جیسا کہ دیوبندی خیال کرتے ہیں کہ علم شیطان کا علم نبی اکرم



صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم سے زائد ہے اور نبی کریم کو علم ابلیس دیوار نہیں ہے۔ العیاذ باللہ منہ۔ سب مسلمانوں کو یہ عقیدہ علم غیب میں رکھنا چاہیئے۔ واللہ اعلم بالصواب۔

نقل مہر (برکات احمد)     برکات احمد حنفی مذہبا خیرآبادی تلمذا میر نگری بہاری وطناً التونکی نزیلاً

المشتہر۔ عبدالرحمٰن مارواڑی نمبر ۱۵ کراس اسٹریٹ کلکتہ۔

## نقل عبارات جناب عالم باعمل صوفی بے بدل حافظ قاری مولانا رضا علی صاحب حنفی نقشبندی مجددی رحمۃ اللہ علیہ

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم۔ حامداً و مصلیاً۔ سوال۔ مولوی اسمٰعیل دہلوی و مولوی اسحٰق دہلوی در عقائد چگونہ اند و حال تصانیف ایشان یعنی تقویۃ الایمان و مسائل اربعین و مائۃ مسائل و صراط المستقیم و تنویر العینین و ایضاح الحق وغیرہا چگونہ است موافق عقائد اہلسنت اند یا خلاف۔ آں بینوا توجروا۔ جواب۔ احوال مولوی اسحٰق دہلوی مشہور بالمہاجر یہ ہے کہ اُنکی مائۃ مسائل و مسائل اربعین جو تالیف ہوئی ہے اس میں اول تو آپس میں جابجا تخالف ہے اور اکثر مسائل اُن دونوں کے خلاف عقائد اہل سنت و جماعت ہیں چنانچہ رد مسائل اربعین میرے پیر و مرشد حضرت شاہ احمد سعید بن ابو سعید المجددی النقشبندی المظہری نے لکھا ہے وہ میرے پاس موجود ہے۔ نام اُس کا "تحقیق الحق المبین فی اجوبۃ مسائل اربعین" ہے۔ مدینہ شریف میں میں نے اس کو پایا ہے حضرت صاحب موصوف سے مجھ کو ملی ہے اور رد مائۃ مسائل بہت لوگوں نے لکھی ہے چنانچہ ایک رد شاہجہان آباد میں ہوئی ہے اور مطبوع بھی ہوئی ہے اور ایک کتاب مسمیٰ بتصحیح المسائل رد مائۃ مسائل میں چھپی ہے۔ اور مولوی مخصوص اللہ صاحب پسر مولوی رفیع الدین صاحب دہلوی برادر مولانا شاہ عبدالعزیز صاحب قدس سرہٗ انہوں نے بھی رد انکے مسائل و عقاید کی لکھی ہے اور رد تقویۃ الایمان مولوی اسمٰعیل دہلوی بھی لکھی ہے اور نام اس کا "معید الایمان" رکھا ہے مجھ سے مولوی مخصوص اللہ صاحب کی دہلی میں ملاقات ہوئی میں نے پوچھا کہ درباب مولوی اسمٰعیل دہلوی آپ کیا فرماتے ہیں۔ کہا کہ اُسکو ہم لوگوں نے بہت سمجھایا نہیں مانا اور جتنا ہندوستان میں فتنہ

---

۱؎ یہ کتاب مولانا فضل رسول بدایونی کی تصنیف لاجواب کتاب ہے۔

پھیلا ہے اُسی کی ذات سے پھیلا ہے۔ انتھی اور کتاب "تحقیق الحقیقت" کہ اس کا نام تاریخی ہے۔ احوال میں مولوی اسمٰعیل اور مولوی اسحٰق دہلوی کی تالیف ہوئی ہے اور مطبوع مطبع محبوبی ہے اس کے صفحہ (۱۳) میں یہ لکھا ہے۔ مولوی مخصوص اللہ نے کہ اس کا رسالہ تقویۃ الایمان عمل نامہ بُرائی اور بگاڑ کا ہے اور بنانے والا فتنہ کا ہے اور مفسد اور غاوی اور مغوی ہے۔ حق اور سچ یہ ہے کہ ہمارے خاندان میں یہ دو شخص مولوی اسمٰعیل اور مولوی اسحٰق ایسے پیدا ہوئے کہ دونوں کے امتیاز اور فرق نیتوں اور حیثیتوں کا اور اعتقادوں اور اقراروں کا اور نسبتوں اور اضافتوں کا نہ رہا اللہ تعالیٰ کی بے پروائی سے جوش گیا تھا مانند قول مشہور۔ ع گر حفظ مراتب نہ کنی زندیقی۔

ایسے ہی زندیق ہو گئے۔ انتھی۔ اور اسی "تحقیق الحقیقت" کے صفحہ ۱۳ میں لکھا ہے کلام مولوی مخصوص اللہ کا کہ بڑے عم بزرگوار میرے اعنی حضرت شاہ عبدالعزیز صاحب نابینائی سے معذور ہو گئے تھے اسکو یعنی تقویۃ الایمان کو سنا فرمایا کہ اگر میں بیماریوں سے معذور نہ ہوتا تو تحفہ اثنا عشریہ کا سا اس کا بھی رد لکھتا انتہی۔ اور بھی مائۃ مسائل اور مسائل اربعین میں بہت سی باتیں خلاف عقائد اہلسنت کے لکھے ہیں اور اکثر علماء کے دستخط اور مہر اوپر اغلاط اور تحریفات مسائل اربعین کے ہوئی ہیں۔ صفحہ ۲۳، تحقیق الحقیقت میں اسامی اُن علما کے موجود ہیں۔ اعنی مفتی صدرالدین صاحب و مولوی مخصوص اللہ صاحب و مولوی حضرت احمد سعید صاحب مجددی نقشبندی و حکیم امام الدین خان صاحب و مولوی سید محمد صاحب مدرس اول و مولوی دیدار بخش صاحب و مولوی کریم اللہ صاحب و مولوی حسن الزمان صاحب و قاضی محمد علی صاحب و مولوی احمد الدین صاحب و مولوی فرید الدین صاحب و مولوی محمد عمر صاحب و مولوی عبدالرحمٰن صاحب و غیرہم اور در باب مولوی اسمٰعیل دہلوی کے حضرت پیر و مرشد میرے حضرت شاہ احمد سعید صاحب نے بھی رد تقویۃ الایمان لکھی ہے اور مولوی صدرالدین صاحب نے بھی لکھا ہے۔ "منتہی المقال" اور علماء بریلی نے بھی لکھا ہے اور رد تقویۃ الایمان کا مسمی بہ "تصحیح الایمان" اور علماء رامپور نے متعدد رد تقویۃ الایمان لکھی ہے اور علماء لکھنؤ و حیدرآباد و مدراس نے بھی رد لکھی ہے چنانچہ صفحہ ۱۱ تحقیق الحقیقت میں مذکور ہے اور مولوی سلطان

---

۱ یعنی امتیاز وغیرہ ان سے اللہ نے چھین لیا تھا اور اس علم کو اللہ نے اُنکے سینہ سے اُٹھا لیا۔ ۲ اکثر ان علماء سے مجھے دلی میں ملاقات ہوئی۔ اور مولوی خرم علی صاحب کا رسالہ نصیحت المسلمین پر عمل کرنا بھی گمراہی ہے۔



گنگی نے رد تقویۃ الایمان لکھی نام اس کا "تنبیہ المغرور" اور حاجی مولوی سید حکیم فخر الدین الہ آبادی نے بھی بالفعل چند عرصہ ہوا کہ رد تقویۃ الایمان مسمی بہ "ازالۃ الشکوک" لکھا ہے اور مولوی فضل حق خیرآبادی نے مولوی اسمٰعیل کو کافر لکھا ہے۔ اور لکھا ہے کہ جو اُن کو کافر نہ جانے وہ کافر ہے اس واسطے کہ یہ شخص بڑا بے ادب ہے۔ در باب پیغمبر خدا صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم تقویۃ الایمان میں لکھا جو کچھ لکھا انتہی۔

اور مولوی ملک علی صاحب نانوتوی نے رد تقویۃ الایمان لکھا ہے اور نام اُس کا تفویۃ الایمان ساتھ فا کے یعنی فوت کرنے والا ایمان کا۔ لکھا ہے اس واسطے کہ وقت تالیف کے مؤلف تقویۃ الایمان کی قلم سے مسودہ میں تفویۃ الایمان ساتھ فا کے لکھی گئی وہذا النقل مشہور و مرقوم فی الرسائل و حضرت پیر و مرشد صاحب سے میں نے در باب مولوی اسمٰعیل دہلوی کے پوچھا۔ مدینہ شریف میں فرمایا کہ اُن کو میں نے اور تمام علمائے دہلی نے جامع مسجد دہلی میں قائل کیا۔ انہوں نے اقرار کیا کہ تقویۃ الایمان میں اصلاح دے دونگا اور مقام ٹونک میں حضرت فرماتے تھے کہ میرے حضرت پیر و مرشد کہا کرتے تھے کہ جس قدر بے دینی اور بد اعتقادی اور فساد دین محمدی ہندوستان میں ہوا مولوی اسمٰعیل کی ذات سے ہوا۔ اور علمائے حرمین نے اُن کے کفر پر اور عبدالوہاب نجدی کے کفر پر فتوے لکھے ہیں جو اکثر مطبوع ہو گئے ہیں۔ تھوڑی سی تحفہ محمدیہ شرح رد فرقہ مرتدیہ میں مطبوع بنگلور اور بمبئی میں آخر میں مندرج ہیں۔ اور بہت عقائد اُن کے باطلہ لکھے ہیں اور لکھا ہے اُس میں اور اور کتب میں کہ عقائد مولوی اسمٰعیل دہلوی برابر کتاب التوحید نجدی کے ہے اور تقویۃ الایمان ان کی لائق النعل بالنعل کتاب التوحید نجدی ہے۔ اور فقیر کاتب حروف کا تجربہ ہے کہ جہاں تقویۃ الایمان کا چرچا پھیلا بس جوتی پیزار چلی۔ خدا جانے کس وقت منحوس میں تالیف ہوئی ہے اور نشان وہابیہ کا اعتقاد تقویۃ الایمان اور صراط المستقیم اور تنویر العینین مولوی اسمٰعیل دہلوی اور مسائل اربعین اور مائۃ مسائل مولوی اسحٰق دہلوی ہے اُس کے بھیرے کارستانیاں اُن کی معلوم ہوتی ہیں اور تحقیق الحقیقت وغیرہ میں بہت احوال ان دونوں صاحبوں کے مندرج ہیں۔

اجابہ الحقیر الفقیر محمد رضا علی البنارسی الحنفی القادری النقشبندی المجددی والاحمدی العمری کان اللہ لہٗ واصلح حالہٗ واحسن مآلہٗ۔

اللّٰھم صلّ علیٰ سیدنا محمدٍ وعلیٰ اٰلِ سیدنا محمدٍ بارک وسلم علیہ ۱۳۰۸ھ

المشتہر محمد حل خان عفی عنہ ۱۷ راج موہن اسٹریٹ کلکتہ۔

## خاتمۃ الطبع

"سیف الجبار" از سیف اللہ المسلول معین الحق مولانا شاہ فضل رسول قادری بدایونی قدس سرہٗ العزیز نجدی عقائد و مظالم کی معتمد علیہ تاریخ ہے کیونکہ مصنف نے محمد بن عبد الوہاب نجدی کا قریبی زمانہ پایا تھا اور بعض باتیں تو ان کی چشم دید ہیں۔ جا بجا حضرت شاہ ولی اللہ محدث دہلوی حضرت شاہ عبد العزیز محدث دہلوی اور شاہ رفیع الدین محدث دہلوی قدست اسرارہم کے اقوال پیش کرنے کی وجہ سے مسلک اہل سنت وجماعت کی صداقت کے بارے میں کسی کو شبہ نہیں رہ سکتا۔

یہ کتاب پہلی بار غالباً حضرت مصنف قدس سرہٗ کے زمانے میں شائع ہوئی تھی بار دوم رمضان المبارک ۱۲۹۲ھ میں حسب فرمائش حضرت مولانا محب الرسول شاہ محمد عبد القادر بدایونی قدس سرہٗ شائع ہوئی۔ بار سوم ۱۳۳۰ھ میں جناب غلام احمد صاحب شوق فریدی سنبھلی نے آگرہ سے شائع کی۔ بار چہارم ۱۳۳۰ھ میں مولانا منشی محمد لعل خان قدس سرہٗ نے کلکتہ سے شائع کی۔ بار پنجم (سن طباعت ندارد) نبیرۂ اعلیٰ حضرت مولانا الحاج محمد ابراہیم رضا خاں صاحب قدس سرہٗ نے بریلی سے شائع کی۔ بار ششم کئی اضافوں کے ساتھ ربیع الاول ۱۳۹۳ھ میں "مکتبہ رضویہ" کی طرف سے پیش کی جا رہی ہے۔ اشاعت سے مقصد صرف اظہار حق ہے۔ امید ہے کہ اہل انصاف پسندیدگی کی نظر سے دیکھیں گے۔

محمد عبد الحکیم شرف قادری۔ اشاعت العلوم چکوال

مکتبہ رضویہ مکان ۱۱۱ محلہ اچینت گڑھ انجن شیڈ لاہور (مغربی پاکستان)



# جامعہ امدادیہ مظہریہ (بندیال) کا اجمالی تعارف

خوشا مسجد و مدرسہ خانقاہے ۔۔۔ کہ دروے بود قیل وقال محمد

حضرت فقیہ العصر استاذ العلماء مولانا یار محمد صاحب بندیالوی علیہ الرحمۃ نصف صدی سے کچھ کم عرصہ تک بندیال میں مرکز تحقیق کی منزل بنے رہے۔ آپ کے وصال کے بعد یہ ظاہر رشد وہدایت کا وہ مینار گر گیا جس کی ضیاء بار شعاعوں سے محو ہو کر یمین ویسار سے علم کے متوالے دوڑے دوڑے آتے۔ حضرت قبلہ فقیہ العصر استاذ العلماء رحمہ اللہ تعالیٰ نے اپنے پیچھے دو صغیر سن صاحبزادگان مولانا محمد عبد الحق صاحب و مولانا فضل الحق صاحب کو چھوڑا تھا جن کو ابھی علوم کی تکمیل اور تربیت نظر کی ضرورت تھی۔ ارض بندیال سے علم وفضل کی بہار کا یہ وداع کوئی ایسا معمولی واقعہ نہ تھا کہ دستور کائنات میں فرق نہ آتا۔ اللہ تعالیٰ نے اہل بندیال کے دلوں میں کوئی بات ڈال دی۔ اور وہ لوگ علم ومعرفت کی اس حسین محفل کو پھر آباد کرنے پر تل گئے اور صاحبزادگان اور دیگر طلباء کی تعلیم کے لئے دار العلوم جامعہ امدادیہ مظہریہ کی بنیاد رکھی گئی اور استاذ العلماء بندیالوی علیہ الرحمۃ کے شاگرد رشید مولانا محمد سعید صاحب (ٹمن ملتانی) کے ہاتھوں جامعہ کی تدریسی زندگی کا آغاز ہوا۔ اس کے بعد مولانا عبد الغفور صاحب حفیظ باندی والے اور مولینا علی محمد صاحب پدھر اڑوی نے بھی تدریسی خدمات کو جاری رکھا۔ کچھ عرصہ میں معقولات کے امام مولانا محمد الدین صاحب بدھوی علیہ الرحمۃ کی خدمات حاصل کی گئیں مگر دینی خدمات کی وہ بے غرض تو یہی جن سے اہل بندیال مانوس تھے، ابھی تک بندیال کی فضا کو حاصل نہ ہوئی تھیں۔ آخر ڈھونڈنے والوں کی نگاہیں عصر حاضر کے سب سے بڑے فاضل مدرس استاذ الاساتذہ مولانا عطا محمد صاحب چشتی مدظلہم تلمیذ ارشد حضرت استاذ العلماء علیہ الرحمۃ کو ڈھونڈ لائیں۔ مولانا کی تشریف آوری کے بعد ہر طرف سے تشنگان علم ومعرفت پروانہ وار ٹوٹ پڑے، اور عظمت رفتہ کی یاد ایک بار پھر تازہ ہو گئی جن کی شعاعوں سے ان کے قلوب حضرت استاذ العلماء کے دور میں منور ہو چکے تھے۔

علوم عربیہ کی تعلیم کے ساتھ ساتھ حفظ قرآن کے انتظام کی بھی ضرورت محسوس کی گئی۔ اور اس مقصد کے حصول کیلئے قریب کی ایک مسجد میں انتظام کیا گیا۔ اس خدمت کیلئے قبلہ استاذ العلماء کے ایک مخلص مرید جناب حافظ محمد اعظم صاحب کو مقرر کیا گیا جامعہ کے مفادات اور تعلیمی سرگرمیوں میں گردونواح کے عوام و خواص پوری دلچسپی سے حصہ لیتے ہیں۔

## جامعہ کا تعمیری پروگرام

ابتداء میں جامعہ کی کل کائنات ایک خام حجرہ اور بوسیدہ برآمدے کے سوا کچھ نہ تھی۔ اب خدا کے فضل و کرم سے جامعہ کی عظیم الشان بہترین عمارت ہے۔ ان تمام خدمات کا سہرا مظہر استاذ العلماء الحاج صاحبزادہ محمد عبدالحق مدظلہ کے سر ہے۔ جب کوئی مستقل آمدنی نہ ہو وسائل محدود ہوں۔ تو ایسے وقت میں اعداء کی یورش سے حوصلے ٹوٹ جاتے ہیں۔ مگر صاحبزادہ محمد عبدالحق صاحب کا حوصلہ قابل داد ہے کہ انہوں نے باوجود مصائب کی آندھیوں کے رونق بزم میں کمی نہ آنے دی اور یہ انہی کے دینی جذبہ کا ثمرہ ہے کہ آج بندیال کے ریگزاروں میں علم کے چمن میں گلاب کھل رہے ہیں۔

ہوا تھی تند و تیز لیکن چراغ اپنا جلا رہا تھا — وہ مرد درویش جس کو حق نے دیا تھا انداز خسروانہ

## فضلاء جامعہ

اب تک جامعہ سے کثیر تعداد فضلاء فارغ ہو کر مشہور مقامات پر تدریسی اور تبلیغی خدمات سرانجام دے رہے ہیں۔ یہاں سب کا ذکر ناممکن نہیں تو مشکل ضرور ہے۔ ان میں سے چند ایک کی فہرست پیش کی جاتی ہے۔

(۱) الحاج صاحبزادہ محمد عبدالحق صاحب مدظلہ مہتمم جامعہ امدادیہ مظہریہ بندیال شریف (۲) مولانا الحافظ ابوالفتح محمد اللہ بخش صاحب مہتمم شمس العلوم مظفریہ رضویہ واں بھچراں (۳) مولانا محمد اشرف صاحب سیالوی (۴) مولانا حافظ غلام محمد صاحب تونسوی (۵) مولانا پیر محمد صاحب چترالوی مہتمم مدرسہ غوثیہ معینیہ پشاور (۶) مولانا محمد عبدالحکیم صاحب شرف لاہوری صدر مدرس مدرسہ اسلامیہ اشاعت العلوم چکوال (۷) مولانا عطا محمد صاحب قادری (۸) مولانا محمد فضل سبحان صاحب مہتمم مدرس جامعہ قادریہ بغدادیہ مردان (۹) مولانا ابوالوفاء غلام رسول صاحب سعیدی



صدر مدرس دارالعلوم جامعہ نعیمیہ لاہور (۱۰) مولانا غلام محمد صاحب خطیب ٹنڈو قیصر (حیدرآباد) (۱۱) مولانا قاری جان محمد صاحب۔ مدرس جامعہ نعیمیہ لاہور (۱۲) مولانا حافظ محمد رمضان۔ خطیب گوجرہ (۱۳) مولانا شیخ احمد صاحب چنیوٹ (۱۴) مولانا حافظ محمد حنیف صاحب خطیب بغدادی جامع مسجد قائدآباد (۱۵) مولانا عبدالواحد صاحب (۱۶) مولانا محمد منظور احمد صاحب خطیب و صدر مدرس مدرسہ نورالاسلام حافظ آباد (۱۷) مولانا محمد شہباز خان صاحب مرحوم سابق صدر مدرس مدرسہ حنفیہ رضویہ شاہوالہ ضلع سرگودھا (۱۸) مولانا صاحبزادہ نور سلطان صاحب قادری مہتمم مدرسہ انوار باہو بھکر (۱۹) حضرت صاحبزادہ سید غلام حبیب صاحب سجادہ نشین و نچھ شریف مولانا صاحبزادہ محمد جمال الدین صاحب کاظمی آستانہ عالیہ خواجہ آباد شریف (۲۰) مولانا حافظ شاہ محمد صاحب۔ شادیہ (۲۱) مولانا حافظ محمد فیروزالدین صاحب خطیب میمن مسجد کراچی (۲۲) مولانا محمد امام الدین خطیب اعظم منڈی چوہڑ کانہ (۲۳) مولانا عطا محمد متین مدرس جامعہ نظامیہ رضویہ لوہاری دروازہ لاہور۔ (۲۴) مولانا محمد رفیق مدرس مدرسہ حسنیہ رضویہ شاہوالہ۔ ضلع سرگودھا (۲۵) مولانا مقصود احمد صاحب خطیب جامع مسجد تکیہ سادھوال لاہور (۲۶) مولانا صوفی احمد علی (۲۷) مولانا محمد شریف ضیائی (۲۸) مولانا محمد یوسف مدرس دربار پیر صلاح الدین (۲۹) مولانا محمد اکرم سیالوی (۳۰) مولانا محمد رفیق چشتی (۳۱) مولانا عبدالرشید قریشی (۳۲) مولانا محمد نواز (۳۳) مولانا محمد رفیق حسنی (۳۴) مولانا محمد یوسف۔ وغیرہم۔

اس قلیل عرصہ میں اتنے فضلاء کرام پیدا کرنا دراصل حضرت قبلہ فقیہ العصر استاذ العلماء کی روحانی توجہ ہی کا نتیجہ ہے۔ ورنہ بغیر وسائل کے اتنے عظیم کام کا سرانجام پانا بڑا مشکل معلوم ہوتا ہے۔ علاوہ ازیں یہ حضرت استاذ العلماء علیہ الرحمۃ کے تلمیذ رشید حضرت العلامہ مولانا عطا محمد صاحب چشتی دامت برکاتہم العالیہ کی انتھک مساعی اور قابل قدر خدمات نیز حضرات صاحبزادگان کے قابل ستائش خلوص کا ثمرہ ہے۔

جس نے اس ریگزار فضا کو علمی گلابوں سے مہکا دیا ہے۔ جامعہ کے اس ٹھوس اور تعمیری کام کی نظیر دُور دُور کہیں نہیں ملتی اس تھوڑے سے عرصہ میں جامعہ کی تدریسی زندگی نے اہل سنت کو بے شمار مدرسین عطا کئے کتب معقولات اور فنون عربیہ کی منتہی کتابوں کی تعلیم اب مدارس سے ناپید ہوتی جا رہی ہے۔ یہ افتخار صرف "دار العلوم جامعہ امدادیہ مظہریہ" ہی کو حاصل ہے کہ اس میں معقول و منقول کی ہر باب میں علی وجہ الکمال تعلیم دی جاتی ہے اور اب دو سالہ حدیث شریف کا بھی اجراء کر دیا گیا ہے۔ اس سرچشمۂ فیض کی روح رواں استاذ الاساتذہ حضرت العلامہ مولانا عطا محمد صاحب چشتی ہیں جو انداز تدریس میں عدیم المثال ہیں۔ ہر کتاب کو مطالعہ کر کے پڑھانا ان ہی کا حصہ ہے۔ حالانکہ کئی سال تدریس فرماتے ہوئے گذر چکے ہیں۔

اللّٰھم متعنا بفیوضاتہ العالیۃ الی قیام الساعۃ۔

---

## ملنے کا پتہ

حضرت مولانا الحاج محمد منشا تابش قصوری فردوس ہیئر ز مریدکے (شیخوپورہ)

مولانا محمد نور قادری تاجر کتب دار العلوم مظہریہ امدادیہ بندیال (سرگودھا)

مولانا غلام رسول سعیدی صدر مدرس جامعہ نعیمیہ گڑھی شاہو (لاہور)

مولانا صاحبزادہ ابو العطاء محمد ظہور اللہ صاحب ناظم مکتبہ نوریہ نعیمیہ بصیر پور (ساہیوال)

رضوی کتب خانہ۔ اردو بازار لاہور۔

مکتبہ حامدیہ ——— مکتبہ نبویہ گنج بخش روڈ لاہور۔

جامعہ نظامیہ رضویہ اندرون لوہاری دروازہ۔ لاہور۔

مولانا محمد عنایت اللہ نقشبندی مجددی "المصطفٰی" رضویہ سٹریٹ کلفٹن کالونی لاہور نمبر ۱۸۔

**مکتبہ رضائے حبیب مریدکے (شیخوپورہ)**

# مطبوعات مکتبہ رضویہ

| | | |
|---|---|---|
| حاشیہ مولانا احمد حسن کانپوری علی حمداللہ شرح سلم | | ۲.۲۵ |
| نام حق مع حاشیہ فضل حق | از محمد عبدالحکیم شرف قادری | ۰.۶۰ |
| الکافی شرح ایساغوجی | از مولانا فضل حق رامپوری | ۰.۶۰ |
| اقامۃ القیامہ | از امام احمد رضا بریلوی | ۰.۶۰ |
| الحجۃ الفائحہ | ,, ,, | ۰.۶۰ |
| ایذان الاجر | ,, ,, | ۰.۷۵ |
| رادالقحط و الوباء | ,, ,, | ۰.۹۰ |
| النیرۃ الوضیہ | ,, ,, | (زیر طبع) |
| فیض عطا ، شرح کریما | از مولانا محمد رفیق چشتی | ( ,, ) |
| سیف الجبار | از مولانا فضل رسول بدایونی | ۴.۰۰ |



## ملنے کا پتہ

**مولانا محمد منشا تابش قصوری ، فردوس ٹینریز مریدکے (شیخوپورہ)**

**مکتبہ رضویہ ، محلہ اچنت گڑھ ، مکان نمبر ۱۱۱- انجن شیڈ ، لاہور**

طباعت سرورق زین پریس لیٹڈ ، لاہور